کے خریدنے یا کسی دوسری غرض کے لئے بھیجنا جو جامعہ کے
اغراض کے مفید ہو۔

(۷) رخصت غیر معمولی کی صورت میں منصرم کو جائداد منصرانہ کی
سالم تنخواہ کی منظوری دینا۔

(۸) غیر حاضری بلا رخصت کو کسی قسم کی رخصت میں متبدل کرنا جسکا
کوئی ملازم از روئے قاعدہ مستحق ہے بشرطیکہ ایسی غیر حاضری کی
مدت چھ ۶ ماہ سے زیادہ نہ ہو۔

(۹) ملازمین جامعہ کیلئے بلالحاظ انکی مدت ملازمت کے تین سال کی رخصت
خانگی بغرض تعلیم منظور کرنا۔

(۱۰) جامعہ کے کلیات (کالجوں) اور دفاتر کے لئے تعطیلات یا تعطیلات
موسمی کا منظور کرنا اور کلیات اور دفاتر کو بحالت امر الضرورباقی
بند کر دینا۔

(۱۱) جو کتابیں اجرت پر ترجمہ کرائی جائیں انکے لئے شرح اجرت مقرر کرنا۔

(۱۲) ملازمین جامعہ کی مدت ملازمت میں (۶۰) سال تک توسیع منظور کرنا۔

(۱۳) کسی جدید تقرر شدہ ملازم کو اقل تنخواہ گریڈ سے زیادہ تنخواہ دینا۔

(۱۴) باوجود تخالف منشاء دفعات (۱۱۳) و (۱۱۷) ضابطہ ملازمت سرکار عالی
مجلس اعلی جامعہ عثمانیہ مجاز ہوگی کہ جامعہ کے کلیات یا دفاتر میں
ایک سے زائد خدمات کے متعلق الونس بپابندی اس عام شرط
کے منظور کرے کہ ایسے انتظامات کا صرفہ اس گنجائش سے زیادہ
نہ ہو جو موازنہ میں خدمات مذکور کے لئے رکھی گئی ہو۔

نوٹ۔ اگر صدر المہام صاحب فینانس کو کسی رقمی معاملہ میں غلبہ آراء سے اتفاق نہ ہو تو یہ کارروائی
سرکار میں پیش ہوگی۔

# باب چہارم

## (۱) مجلس رفقاء

(۹) حسب منشاء منشور خسروی دفعہ ۸ (۱، ۲، ۳، ۴، ۵، ۶) مترشدہ ۱۶ ذی الحجہ الحرام ۱۳۳۶ھ م ۲۲ ستمبر ۱۹۱۸ء امیر جامعہ، معین الامیر جامعہ معتمد تعلیمات سرکار عالی، ناظم تعلیمات، اراکین مجلس اعلیٰ، میر شعبہ جات دینیات و فنون و رفقاء جامعہ کا تقدم اور ترتیب مراتب میر ہائے شعبہ جات تک حسب ترتیب مندرجہ بالا ہوگی۔ ثانیاً رفقاء سرکاری کی ترتیب بلحاظ انکے مراتب عہدہ کے اور ثالثاً بقیہ رفقاء کی ترتیب ابتدائی تقرر کی تاریخ کے لحاظ سے ہوگی۔

(۱۰) ارکان کا انتخاب مشروط بہ منظوری امیر جامعہ ہوا کریگا۔

(۱۱) امیر جامعہ دو تہائی ارکان مجلس رفقاء کی درخواست پر کسی شخص کے تقرر بحیثیت رفیق جامعہ کو منسوخ کر سکتے ہیں جسوقت جریدہ اعلامیہ میں اس قسم کا اعلان کردیا جائے تو جس شخص کے متعلق ایسا اعلان کیا جائے وہ رفیق جامعہ نہ رہیگا۔ جب کسی رکن پر فعل ناشائستہ کا الزام عائد کیا گیا ہو جس سے وہ اس منصب کے لائق نہ رہے تو مجلس رفقاء قبل اسکے کہ امیر جامعہ کی خدمت میں رپورٹ پیش کرے۔ خود اسکو یا اسکی جانب سے کسی اور رکن کو جسے وہ نامزد کرے عذرات پیش کرنے کا موقع دیگی۔ اور ان کو سماعت کریگی۔

(۱۲) ہر رفیق جو حسب قواعد منتخب یا نامزد کیا جائیگا وہ ختم مدت پر مکرر منتخب یا نامزد ہو سکتا ہے۔

(۱۳) مجلس رفقاء میں جو رکنیت اتفاقی طور پر خالی ہوگی اس پر وہی جماعت یا طبقہ دوسرے رکن کا انتخاب کرنے کا مجاز ہوگا جس نے اس رکن کا انتخاب کیا تھا جس کی جگہ خالی ہے۔

## (۲) مجلس رفقاء کے اختیارات

(۱۴) حسب منشاء منشور خسروی اور ان قواعد کے تحت میں جو باتباع منشور خسروی مرتب کئے گئے ہوں مجلس رفقاء کو منجملہ دیگر اختیارات کے اختیارات ذیل بھی حاصل ہونگے یعنی مجلس رفقاء مجاز ہوگی:—

(الف) کہ کسی مسئلہ متعلقہ جامعہ پر بحث اور اس پر اظہار رائے کرے۔

(ب) کہ کسی استاد یا مدرس جامعہ کی برطرفی یا نزولِ مدارج اساتذہ اور دیگر مدرسین کے تقرر کے لئے مجلس اعلیٰ میں سفارش کرے۔

(ج) کہ شعبہ جات جامعہ کی تشکیل کے متعلق اسکیم تجویز و مرتب کرے یا انکی ترمیم یا نظر ثانی کرے۔ اور مضامین متعلقہ اُن شعبہ جات کے تفویض کرے۔ اور نیز مجلس اعلیٰ پر کسی شعبہ کے شکست کرنے یا کسی شعبہ کو دوسرے شعبہ سے ملا دینے یا منقسم کرنے کی ضرورت پر رپورٹ کرے۔

(د) کہ طیلسان، اسناد، پروانے، صداقتنامے اور دیگر امتیازات بلحاظ نصاب ہائے تعلیم و امتحانات جن کا قواعد میں تعین کیا گیا ہو تجویز کرے اور ان کو عطا کرے۔

(ھ) کہ جامعہ کے طیلسانیئن امتیاز یافتگان اور عہدہ داران کے لباس کے متعلق ضوابط مرتب کرے۔

(و) کہ معطیان کے اُن شرائط کے بموجب جنکو جامعہ نے منظور کر لیا ہو عطائے فلوشپ و وظائف و انعامات کے قواعد و طریق عطیہ و شرائط مقابلہ مقرر کرے۔ اور فلوشپ و وظائف و انعامات عطا کرے۔

(ز) کہ جس معاملہ کو مجلس اعلیٰ نے اُسکے تفویض یا محول کیا ہو اُسکے متعلق رپورٹ پیش کرے۔

(ح) کہ جامعہ میں تحقیق علمی کو وسعت دے اور اُس کے

متعلق رپورٹ وقتاً فوقتاً طلب کرتی رہے۔

(ط) کہ طیلسانیین کا ایک رجسٹر رکھے۔

## (۳) مجلس رفقاء کے اجلاس

(۱۵) مجلس رفقاء کا معمولاً سال میں ایک دفعہ ماہ امرداد میں اجلاس منعقد ہوا کریگا۔ اگر معین الامیر جامعہ ضرورت سمجھیں تو دیگر مواقع پر بھی اجلاس منعقد ہو سکتا ہے۔ روئداد اجلاس مجلس رفقاء کی ایک کاپی مجلس اعلیٰ میں ارسال کرنی لازمی ہوگی۔

(۱۶) چھ رفقا کی خواہش پر معین الامیر جامعہ مجلس رفقاء کا اجلاس منعقد کرینگے۔

(۱۷) نصاب (کورم) اجلاس کے لئے بیس ارکان کافی تصور کئے جائینگے۔ تمام مسائل ارکان موجودہ کی کثرت رائے سے فیصل ہونگے۔

(۱۸) مجلس رفقا کا کوئی رکن مجاز ہوگا کہ کسی معاملہ کے متعلق جو روئداد مجالس شعبہ جات یا مجلس انتظامی یا کسی مسئلہ متعلقہ بجٹ (موازنہ) یا اور کسی طرح معاملات جامعہ سے وابستہ ہو رزولیوشن پیش کرے۔ ایسا رزولیوشن اگر طے پا جائے مجلس اعلیٰ میں ارسال کیا جائے گا۔ اور مجلس اعلیٰ مناسب وقفہ کے بعد جو کچھ کارروائی اس رزولیوشن کی بناء پر عمل میں آئی ہو اس سے مجلس رفقا کو مطلع کریگی۔ اگر مجلس رفقا کو مجلس اعلیٰ کے طریق کارروائی پر اطمینان نہ ہو یا مجلس اعلیٰ نے جو طرز عمل اختیار کیا ہو اس کو

پسند نہ کرے تو مجلس رفقا مجاز ہوگی کہ اس بارہ میں سرکار عالی میں
درخواست پیش کرے۔

(۱۹) مجلس رفقا میں صرف وہی تجاویز اور ترمیمات جو جامعہ عثمانیہ سے
بالراست متعلق ہوں اور جو منشور خسروی کے مطابق ہوں پیش
ہوسکیں گی اور اُن پر بحث ہوسکے گی۔

(۴) جلسہ عطائے اسناد

(۲۰) جلسہ عطائے اسناد ماہ آذر کے چوتھے دوشنبہ کو منعقد ہوا کریگا۔
اُس دن تعطیل ہو تو اُس کے دوسرے دن یا ایسی عطائے
اسناد کی تاریخوں میں جن کا تعین امیر جامعہ یا معین الامیر جامعہ
نے کیا ہو۔

(۲۱) جو اشخاص اسناد (طیلسان) کے مستحق ہوں اور جلسہ میں
عطائے طیلسان کے خواہشمند ہوں ان کو لازم ہوگا کہ دس
دن قبل مسجل کو درخواست تحریری دیں مسجل ان کے نام
معہ صداقت نامہ جات متعلقہ میر شعبہ کی خدمت میں ارسال
کرے گا تاکہ ان کی درخواستیں بروز عطائے اسناد مجلس رفقا
میں پیش ہوسکیں۔

(۲۲) میر شعبہ یا بصورت غیر موجودگی میر شعبہ اس شعبہ کے سینیر رکن
کی تحریک پر مجلس رفقا احکامات و مراعات ضروری منظور کریگی
اور ان اشخاص کو جن کی درخواست منظور ہوچکی ہو امیر جامعہ
یا معین الامیر جامعہ کی خدمت میں اس ترتیب سے پیش کیا جائیگا

کہ طیلسانئین دینیات اول پیش ہونگے۔ اور طیلسانئین فنون
اُن کے بعد۔

(۲۳) خاص صورتوں میں اور حسب صوابدید مجلس انتظامی کامیاب
اُمیدواران امتحانات کو اجازت مل سکیگی کہ وہ بصورت
عدم شرکت جلسہ مبلغ عـــہ ۵ سکہ عثمانیہ کی زائد فیس ادا کر کے
طیلسان حاصل کریں۔

## (۵) اطلاع اور طریق کارروائی

(۲۴) پورے سولہ روز قبل اس تاریخ کے جو انعقاد اجلاس مجلس
رفقاء کے لئے معین کی گئی ہو مسجّل ہر رکن کی خدمت میں
اس تمام کارروائی کا جو مجلس رفقاء میں پیش ہوگی ایک تختہ
ارسال کریگا۔ اس تختہ میں بجنسہ وہ رزولیوشن بھی درج ہونگے
محرک کے نام کے ساتھ جن کی اطلاع تحریری مسجّل کو قبل
از قبل دیدی گئی ہو۔ نظام العمل میں اگر کوئی رپورٹ کسی
کمیٹی کی شامل کی گئی ہو تو یہ مساوی ہوگا اس اطلاع کے
کہ رپورٹ کی منظوری کی تحریک کی جائیگی۔ کوئی مجوزہ ترمیم
اور اُس ترمیم کی بجنسہ وہ عبارت جس میں ترمیم پیش کیجائیگی
اور دیگر تحریکات در بارۂ تبدیل ترتیب کارروائی مندرجۂ
نظام العمل مسجّل کے پاس پورے پانچ روز قبل اجلاس
ارسال کر دینی چاہئے۔ مسجّل پورے دو روز قبل اجلاس ہر رکن
کی خدمت میں تختہ تحریکات و ترمیمات ارسال کریگا۔ اجلاس

مجلس رفقا میں کوئی ایسی تحریک یا ترمیم پیش نہیں ہوگی جب تک اطلاع اس طرح قبل از قبل نہ دیدی گئی ہو۔ البتہ تحریکات ذیل بلا اندراج نظام العمل پیش ہو سکینگی:۔

(الف) تحریک برخاست، یا التوا اجلاس یا تحریک تعطل جلسہ بدیں غرض کہ نظام العمل کی ابعد کی کارروائی پر غور کیا جائے۔

(ب) استدعا کہ مجلس اعلیٰ کسی کارروائی پر دوبارہ غور کرے یا یہ ہدایت کہ مجلس انتظامی اپنے فیصلہ پر نظر ثانی کرے۔

(ج) یا تحریک اس امر کی کہ مسئلہ زیر بحث رپورٹ کی غرض سے مجلس انتظامی یا مجلس شعبہ میں منتقل کیا جائے۔

(د) یا ایسی ترمیم جسے صدر نشین رسمی تسلیم کرے۔

## (۶) ترتیب کارروائی

(۲۵) اراکین قبل اپنی نشست پر متمکن ہونے کے اس رجسٹر میں اپنی حاضری درج کریں گے جو مقام اجلاس کے دروازہ پر اس غرض سے رکھا جائیگا۔

(۲۶) وقت مقررہ اجلاس کے پاؤ گھنٹہ بعد صدر نشین ملاحظہ کرینگے کہ آیا بیس ارکان موجود ہیں اور اگر ارکان کی اتنی تعداد نہ ہو تو اجلاس فی الفور اس تاریخ تک ملتوی کر دیا جائیگا جو صدر نشین مقرر کرے اس التوا کو باخذ دستخط صدر نشین مسجل قلمبند کریگا۔ اگر اجلاس عدم تکمیل نصاب کی بنا پر ملتوی ہوگا تو التوائے جلسہ کے فیصلہ کے لئے کسی نصاب کی حاجت نہ ہوگی۔

(۲۷) بجز اس صورت کے کہ جلسہ خاص ووٹ کے ذریعہ ترتیب کارروائی دوسری قرار دے ہر اجلاس میں ترتیب کارروائی حسب صراحت ذیل ہوگی:-

(الف) انتخاب صدر نشین اگر ایسا انتخاب جزو کارروائی اجلاس ہو۔

(ب) اجلاس ماقبل یا اجلاس معرض التواء کی روئداد پر ثبت دستخط۔

(ج) انتخاب کسی عہدہ دار جامعہ کا اگر وہ جزو کارروائی اجلاس ہو۔

(د) کوئی تحریک ترتیب کارروائی کے تبدیل کرنے کی۔

(ہ) ایسی کارروائی اور تحریکات اور اس ترتیب سے جس کے ساتھ وہ نظام العمل میں درج کی گئی ہوں اور جن کی حسب قاعدہ اطلاع دیدی گئی ہو اور وہ تحریکات بھی جو حسب قاعدہ ہذا اور قاعدہ (۳۴) پیش ہو سکتی ہوں۔

## (۷) ضوابط بحث

### ۱- تحریکات

(۲۸) ہر تحریک بصورت جملہ اثباتی ہوگی اور لفظ "کہ" سے شروع ہوگی۔

(۲۹) ہر تحریک وہی رکن پیش کرے گا جس کے نام سے وہ درج

نظام العمل ہو اگر وہ غیر حاضر ہو یا پیش کرنے سے انکار کرے تو کوئی اور رکن پیش کر سکتا ہے۔

(۳۰) ہر تحریک کی اجلاس میں تائید ہونی لازمی ہے ورنہ تحریک ساقط سمجھی جائے گی۔ مؤید تحریک اپنی تقریر کو اور موقع کیلئے محفوظ کر سکتا ہے۔

(۳۱) جب تحریک کی تائید ہو چکی ہو تو پھر کرسی صدارت سے تحریک کا اعلان ہوگا۔

(۳۲) جب تجویز کا اس طرح اعلان ہو چکا تو پھر اُس پر بحث ہو سکے گی ایسے مسئلہ کی طرح جس کا فیصلہ اثبات یا نفی میں ہو یا اس میں حسب تجویز ترمیم کے طور پر تبدیلی کی جائے۔ جب قبل یا بعد بحث کوئی رکن تحریک پر تقریر کی غرض سے کھڑا نہ ہو تو صدر نشین اُس مسئلہ پر ووٹ طلب کریں گے۔ اُس طریقہ سے جس کی صراحت آئندہ کی جائے گی۔

(۳۳) ایک ایسی مستقل تجویز جو ایک مرتبہ پیش کی جا چکی ہو دوبارہ اسی اجلاس اور اُس کے ملتوی شدہ اجلاس میں پیش نہیں کی جا سکتی۔ ایسی تجویز جو اسی اجلاس یا ملتوی شدہ اجلاس کی کسی طے شدہ تجویز سے معناً مماثلت جزوی بھی رکھتی ہو پیش کی جا سکتی ہے۔ بشرطیکہ مماثل جزو حذف کر دیا جائے۔

(۳۴) ایک ہی اجلاس میں ایک ہی وقت ایک سے زیادہ تجویز اور کسی تجویز کے متعلق ایک سے زیادہ ترمیم نہ پیش ہو سکیگی ایک ترمیم کے فیصل ہو جانے کے بعد دوسری ترمیم پیش کش

کی جائے گی۔ ایسی تمام ترمیمات جو زیر قاعدہ (۳۴) واپس نہ لے لی گئی ہوں یا جو قاعدہ (۳۶) کے خلاف نہ ہوں معرض بحث میں آئیں گی اور ان پر ووٹ طلب کئے جائینگے۔ اس صورت میں کہ حسب قاعدہ (۲۴) ترمیم کی اطلاع نہ دی گئی ہو مجلس رفقا مجرد تجویز پر غور کرے گی اور اس پر ووٹ دے گی۔

## ۲۔ ترمیمات

(۳۵) کوئی ایسی ترمیم پیش نہ ہو سکے گی جس سے اصل تجویز نفی کی صورت اختیار کر لے۔

(۳۶) کوئی ایسی ترمیم بھی پیش نہ ہو سکے گی جس سے ایسا سوال پیدا ہو جو اجلاس میں فیصل ہو چکا ہو یا جو کسی طے شدہ رزولیوشن کے منافی ہو۔

(۳۷) صدر نشین ہی مجاز ہو گا کہ وہ ترمیمات کے منشا اور ان کے ایک دوسرے سے تعلقات معنوی کے لحاظ سے اس امر کا فیصلہ کرے کہ کس ترتیب سے ترمیمات پیش ہونگی۔

(۳۸) اگر کسی ترمیم کے مفہوم اصلی کے کسی جزو کا فیصلہ ہو چکا ہے تو محرک اس میں اس قدر تبدیلی کر سکتا ہے کہ ترمیم میں صرف وہی جزو باقی رہ جائے جس کا فیصلہ نہیں ہوا ہے۔

(۳۹) جب ایک ترمیم پیش ہو اور اس کی تائید بھی ہو چکے تو

کرسی صدارت سے اس کا اعلان کیا جائے گا اور پھر اصل
تجویز اور ترمیم پر بحث ہو سکتی ہے۔ ایسی ترمیم سے جو مسئلہ چھڑے
اگر وہ ایسا ہے جس پر کسی رکن نے تقریر نہیں کی ہے گو اسی
رکن نے اصل تجویز اور کسی سابقہ ترمیم پر تقریر کی بھی ہو، پھر
اس پر تقریر کر سکتا ہے۔

(۴۰) ہر ترمیم ایسی صورت میں پیش کی جائے گی کہ اس سے اصل
تحریک میں حسب ذیل کسی ایک یا کل طریقوں سے تبدیلی
ہو سکے :-

(الف) بہ اضافہ الفاظ

(ب) بہ اسقاط الفاظ

(ج) بہ تبدیل الفاظ

اور محرک بیان کر سکتا ہے کہ اصل تحریک یا اس کا کوئی جزو
بعد ترمیم کیا صورت اختیار کرے گا۔

(۴۱) اگر ترمیم اس طرح منظور ہو جائے تو وہ اصل تحریک کا جزو
تصور کی جائیگی اور تحریک حسبہ تبدیل کر دی جائے گی۔

(۴۲) جب تمام اُن ترمیمات پر غور ہو چکا ہو جن کی حسب قاعدہ
اطلاع دی جا چکی تھی تو اصل تحریک یا اصل تحریکات جن کی
ترمیم دوران بحث میں طے پا چکی ہوں مجلس رفقاء کے سامنے
پیش کی جائیگی۔ اور ان پہ بلا بحث مزید ووٹ طلب
کئے جائینگے۔

## ۳۔ تحریکات کا واپس لینا

(۴۳) مجلس رفقاء میں کوئی تحریک بغیر طے پائے واپس نہیں
لی جائیگی سوائے اُس صورت کے کہ مجلس رفقاء متفقہ طور
پر اظہار رضامندی کرے اور محرک خواہش ظاہر کرے کہ وہ
تحریک یا ترمیم کو واپس لیتا ہے اور محرک کے اس بیان
کے بعد صدر نشین کے مقرر کئے ہوئے وقفہ میں اس سے
اختلاف نہ کیا جائے تو صدر نشین اعلان کریگا کہ بہ رضامندی
مجلس رفقاء مسئلہ زیر بحث واپس لیا جاسکتا ہے۔

## ۴۔ مجلس رفقاء کا ایک کمیٹی میں مبدل ہونا

(۴۴) مجلس رفقاء حسب صوابدید خود کو ایک کمیٹی کی صورت میں
تبدیل کر سکتی ہے تاکہ نظام العمل کے کسی مسئلہ پر غور کامل
کر سکے۔ تبدیل بصورت کمیٹی کی تحریک کوئی رکن کسی وقت
کر سکتا ہے (بشرطیکہ کسی تقریر میں مخل نہ ہو) اور اس قسم کی
تحریک کے لئے قاعدہ (۴۲) کے تحت میں کسی اطلاع
کی ضرورت نہیں۔ البتہ ایسی تحریک اُسی وقت مجلس رفقاء
کے سامنے غور کے لئے پیش ہو سکتی ہے کہ صدر نشین نے
پیش کرنے کی اجازت عطا کی ہو۔ ایسی تحریک کے پیش
کرنے میں تقریر کی اجازت نہیں دی جائیگی۔ کسی ایسی تحریک
پر غور نہیں کیا جائے گا جب تک پندرہ ارکان اُس کی

تائید کی غرض سے نہ کھڑے ہو جائیں۔ اس طرح تائید ہونے کے بعد تحریک اجلاس میں بغرض غور و فیصلہ بلا مزید بحث کے پیش کی جائے گی۔ تحریک اُسی وقت منظور تصور کی جائیگی کہ دو ثلث ارکان موجودہ اجلاس اُس کے موافق ووٹ دیں۔

(۴۵) جب مجلس رفقا اپنے کو کمیٹی میں بدلنے کا فیصلہ کر لے تو صدر نشین وہی رہے گا جو اُس اجلاس مجلس رفقا میں تھا اور نصاب ارکان وہی ہوگا جو اجلاس مجلس رفقا میں تھا۔

جس طرح مسئلہ زیرِ غور پر بحث کی جائیگی اس کا طریقہ صدر نشین کی صوابدید پر منحصر ہوگا۔ جب صدر نشین کی رائے میں مسئلہ زیر غور پر کافی بحث ہو چکی ہو تو کمیٹی اپنے نتائج کو بصورت رپورٹ مرتب کریگی جس پر صدر نشین کے دستخط ہونگے۔ جتنی دیر تک مجلس رفقا کمیٹی کی صورت میں رہے اجلاس مجلس رفقا معطل تصور کیا جائے گا۔ کمیٹی کے ختم ہوتے ہی صدر نشین اجلاس مجلس رفقا کا اعلان کرے گا۔ اور مستجل کمیٹی کی رپورٹ پیش کرے گا۔ اگر کمیٹی کے رزولیوشن میں ایسے اُمور کی سفارش کی گئی ہو جو اصل تحریک اور اُسکی ترمیمات مندرجہ نظام العمل اجلاس مجلس رفقا میں شامل نہیں ہیں تو مجلس رفقا ان پر غور نہیں کرے گی جب تک اُن اُمور کی اطلاع حسب قاعدہ (۲۴) نہ دی جائے اور اس غرض سے کہ اس قسم کی اطلاع دی جا سکے مجلس رفقا اپنے

اجلاس کو ملتوی کردے گی۔ اس طرح کی کمیٹی کے اظہار رائے
کی بنا پر مجلس رفقا میں کوئی تحریک مجلس انتظامی کے غور
کرنے کے بغیر پیش کی جا سکتی ہے۔

## ۵۔ التواء وغیرہ

(۴۶) یہ تجویز "کہ اجلاس اب برخاست ہو" ایک جداگانہ مسئلہ
کے طور پر نہ بہ حیثیت ترمیم نہ اس طرح کہ کسی تقریر میں مخل
ہو کسی وقت پیش کی جا سکتی ہے۔ اگر یہ تحریک منظور
ہو جائے تو جو کارروائی اجلاس میں ہو رہی ہے وہ ساقط
کر دی جائے گی۔

(۴۷) یہ تجویز "کہ اجلاس اب ملتوی کیا جائے" کسی معینہ وقت
تک بہ حیثیت ایک جداگانہ مسئلہ کے نہ بصورت ترمیم اور
نہ اس طرح کہ کسی تقریر میں مخل ہو پیش کی جا سکتی ہے۔
البتہ خود صدر نشین اس قسم کی تحریک دوران تقریر میں پیش
کر سکتا ہے اگر یہ تحریک مسترد ہو جائے تو بحث پھر شروع
ہو جائے گی۔ یہی قاعدہ اس وقت بھی ملحوظ رہیگا جبکہ مجلس
رفقا کمیٹی میں مبدل ہو جائے۔

(۴۸) تجویز قاعدۂ مذکورۂ ماسبق کے متعلق کوئی ترمیم پیش نہیں
ہو سکتی بجز ایک ایسی ترمیم کے جس سے اصل تحریک
التواء میں جو وقت تجویز کیا گیا ہو اس کی بجائے کوئی اور
وقت تجویز کیا جائے۔

(۴۹) بعد التوا جو اجلاس پھر شروع کیا جائے یا جاری رکھا جائے۔ وہ اور اجلاس قبل التوا ایک ہی تصور کئے جائیں گے بشرطیکہ اجلاس ایک ایسی تاریخ تک ملتوی کیا جائے کہ اطلاع حسب قاعدہ (۲۴) دی جا سکے۔ ایسی صورت میں کہ اطلاع حسب قاعدہ دی جا چکی ہو کسی اجلاس ملتوی شدہ میں کوئی ترمیم جو اور طرح حسب ضابطہ ہو پیش ہو سکتی ہے۔

(۵۰) یہ تحریک "کہ اجلاس دوسرے مسئلہ مندرجہ نظام العمل پر غور کرے" بہ حیثیت مسئلہ جداگانہ بہ حیثیت ترمیم اور نہ اس طرح کہ کسی تقریر میں مخل ہو پیش کی جا سکتی ہے۔ اگر ایسی تحریک منظور ہو جائے تو مسئلہ زیر غور اور اسکے متعلق ترمیمات پر اس اجلاس میں مزید غور نہیں کیا جائیگا۔

(۵۱) جس رکن نے دوران بحث میں تقریر کی ہو وہ نہ تحریک برخاست یا التوا یا تعطل اجلاس یا رجوع بہ مسئلہ دیگر مندرجہ نظام العمل پیش کر سکے گا۔ اور نہ اُس پر تقریر کر سکے گا۔ ایسی تحریک اس تحریک کی جگہ تصور کی جائے گی جو قبل اس کے اجلاس میں پیش ہو۔ اگر ایسی تحریک کو واپس نہ لیا جائے تو لازمی ہے کہ اجلاس پہلے اس کا تصفیہ کرے۔

(۵۲) جب اس قسم کی کوئی تحریک جس کا ذکر قاعدہ ماسبق میں کیا گیا ہے نامنظور کی جائے تو پھر اس وقفہ کے گزرنے تک جسے صدر نشین کافی اور معقول تصور کرے ایسی کوئی تحریک پیش نہیں کی جائے گی نہ اس قسم کی دوسری مابعد کی تحریک

پر بحث کی اجازت دی جائے گی اگر اسی تحریک کو جس پر
علیحدہ بحث ہو چکی ہے یا اسی تحریک اور اس کی ترمیم کو
جس پر بحث ہو چکی ہے دوران بحث میں پیش کیا جائے۔

## ۶۔ متفرقات

(۵۳) ہر تجویز یا اثنائے بحث میں ہر تجویز اور اس کی ترمیم پر ہر
رکن حسب منشاء قاعدہ (۳۹) اور قاعدہ (۵۱) ایک مرتبہ
تقریر کر سکتا ہے۔

(۵۴) جو رکن کسی تقریر کے ختم ہونے پر پہلے کھڑا ہو اس کو تقریر
کرنے کا حق ہوگا ایسی صورت میں کہ کئی ارکان کھڑے
ہو جائیں صدر نشین فیصلہ کرے گا۔

(۵۵) محرک ترمیم یا اگر کوئی ترمیم نہ ہو تو اصل رزولیوشن کا محرک
طلب ووٹ سے قبل مباحثہ کے جواب میں تقریر کر سکتا
ہے۔ البتہ تحریک برخاست، التوا، یا تعطل اجلاس یا رجوع
بہ مسئلہ دیگر مندرجہ نظام العمل کے محرک کو جواب کا حق نہ
ہوگا۔

(۵۶) کوئی رکن مسئلہ زیر بحث پر تقریر نہ کر سکے گا جس وقت
محرک نے اپنی جوابی تقریر شروع کر دی ہو۔

(۵۷) صدر نشین کو بھی مثل دیگر رکن کے تحریک یا ترمیم کے پیش
کرنے یا تائید کرنے یا اور کسی طرح بحث میں حصہ لینے کا
حق حاصل ہوگا۔ جب صدر نشین اس طرح بحث میں حصہ

ے تو وہ کرسی صدارت کو اپنی تقریر کے دوران میں خالی
کر دے گا اور وہ رکن جو صدر نشین کے بعد سینیر ہو اور جو اس
اجلاس میں موجود ہو صدر نشین نہ ہو کر کرسی صدارت پر
متمکن ہوگا۔

## ۷۔ سوالات ضابطہ

(۵۸) ہر رکن مجاز ہوگا کہ صدر نشین کی توجہ کسی سوال ضابطہ کی طرف
منعطف کرائے اس حالت میں بھی کہ کوئی اور رکن اجلاس کو
مخاطب کر رہا ہو اور صرف جو سوال ضابطہ پیدا ہوتا ہو اُسے
بغیر تقریر کئے بیان کر دے۔ ایسی صدائے سوال ضابطہ جسے
صدر نشین ناگوار یا اجلاس کے کاروبار میں مخل یا رکاوٹ یا
جسے نامناسب اور ناواجبی قرار دے خلاف ورزی ضابطہ
تصور کی جائے گی۔
(۵۹) صدر نشین کلیتہً سوال ضابطہ کے متعلق تصفیہ کرنے کا مجاز ہوگا۔
اور کسی رکن کو نگہداشت ضابطہ کی ہدایت کر سکتا ہے۔ اگر
کوئی رکن جس کو نگہداشت ضابطہ کی اس طرح ہدایت
کی گئی ہو دوران تقریر میں نگہداشت ضابطہ کی ہدایت پر
لحاظ نہ کرے تو صدر نشین اس رکن کو بیٹھ جانے کی ہدایت
کرے گا اس کے بعد کوئی اور رکن تقریر کر سکے گا۔ اس صورت
میں کہ احکام صدارت اور صدائے ضابطہ پر بھی کوئی رکن
محض ضد سے لحاظ نہ کرے تو صدر نشین اس سے استدعا کریگا

کہ وہ اجلاس سے چلا جائے۔ اور جب اس قسم کی استدعا کسی رکن
سے نام لیکر کی گئی ہو تو اس رکن کے حقوق رکنیت اس اجلاس
میں معطل تصور کئے جائیں گے۔ اور وہ رکن پابند ہوگا کہ اجلاس
سے فوراً چلا جائے۔

## ۸۔ طلب آراء (ووٹ لینا)

(۶۰) جب کسی مسئلہ پر ووٹ (رائے) لینا ہوگا تو صدر نشین مجلس رفقاء
سے اظہار رائے کی استدعا کرے گا اس طرح کہ اثبات اور نفی
کے لئے ہاتھ اٹھائے جائیں اور نتیجہ کا اعلان صدر نشین اپنی
رائے کے مطابق کریگا۔

(۶۱) اس کے بعد چھ رفقاء تفریق کی خواہش کر سکتے ہیں۔ البتہ باستثناء
اس تحریک کے جس کے لئے حسب قاعدہ (۲۴) و (۴۴)
قبل از قبل اطلاع لازمی نہیں ہے۔

(۶۲) تفریق میں صرف وہی ارکان جو اجلاس میں موجود ہوں
ووٹ دے سکیں کے ووٹ کے پرچے مسجل مہیا کرے گا۔
ووٹ کا پرچہ معہ ووٹ یا بلا ووٹ واپس کیا جائیگا۔

(۶۳) جب صدر نشین تفریق کے بند ہونے کا اعلان کرے تو رفقا
ہر جانب کی تعداد تحریر کر کے دستخط کے ساتھ صدر نشین کے
حوالہ کریں گے اور اس تختۂ آراء کے ساتھ پرچہ ہائے ووٹ
دو علیحدہ حصّوں میں ترتیب دیکر صدر نشین کے سپرد کرینگے
اس کے بعد صدر نشین اجلاس میں نتیجہ تفریق کا اعلان کرے گا

اور نتیجہ روئداد میں قلمبند کیا جائے گا۔

(۶۴) اگر تفریق کے بعد پانچ ارکان موجودہ اجلاس شمار مکرر کے طالب ہوں تو صدرنشین دو یا دو سے زیادہ ارکان کو اُن رفقاء کے ساتھ شمار کرنے کے لئے مقرر کرے گا۔ یہ ارکان اپنی رپورٹ صدرنشین کی خدمت میں پیش کریں گے اور صدرنشین نتیجہ کا اعلان کرے گا اور یہ اعلان قطعی ہوگا۔

(۶۵) شمار مکرر کے دوران میں صدرنشین یا تو اجلاس کو معطل کرسکتا ہے یا ایسی کارروائی کے پیش ہونے کا حکم دے سکتا ہے۔ جو سہولت سے طے پا سکے۔ لیکن اس کارروائی کے ختم ہونے پر اجلاس کو اصل ترتیب کارروائی مندرجہ نظام العمل پر اگر وہ ترتیب نظر انداز کردی گئی تھی عمل پیرا ہونا لازمی ہوگا۔

## (۸) روئداد کا قلمبند کرنا

(۶۶) مسجل کے پاس ایک رجسٹر ہوگا جس میں مختصر اقتباس روئداد مجلس رفقاء قلمبند ہوا کرے گا۔ یہ رجسٹر اجلاس کے بعد ہی بعجلت ممکنہ صدرنشین کی خدمت میں توثیق اور دستخط کے لئے پیش ہوگا۔

(۶۷) تاریخ اجلاس سے تین ہفتوں کے اندر حسب ہدایت مجلس انتظامی مسجل ایک ایک مطبوعہ نقل روئداد موثقہ صدرنشین ہر رکن کی خدمت میں ارسال کریگا۔

(۶۸) اگر ان ارکان کو جو اجلاس میں شریک تھے صحت روئداد کے متعلق کسی قسم کا تامل یا اختلاف روئداد کے روانہ کرنے کے

دس روز کے اندر نہ ہو تو روداد صحیح تصور کر لی جائے گی۔

(۶۹) اس صورت میں کسی رکن کو اختلاف ہو اور اس اختلاف کی اطلاع مدت مذکور الصدر کے اندر کر دی جائے تو صدر نشین کی توجہ روداد کے معترضہ حصہ کی طرف مبذول کرائی جائے گی۔ اور صدر نشین اپنی رائے کے موافق مناسب تبدیلی کر دے گا۔

## باب پنجم

### مجلس انتظامی

(۷۰) مجلس انتظامی کے دو ارکان مجلس اعلیٰ نامزد کرے گی اور بقیہ کا انتخاب مجلس رفقا کرے گی۔

(۷۱) تین ارکان کی موجودگی نصاب کے لئے کافی ہوگی۔

(۷۲) صدر مجلس انتظامی کو اسی کے ارکین میں سے مجلس اعلیٰ نامزد کرے گی۔

(۷۳) مجلس انتظامی کے فرائض حسب ذیل ہونگے:۔

(الف) حسب قواعد امتحانات لینے کا حکم صادر کرنا اور اُنکے انعقاد کی تاریخیں مقرر کرنا۔

(ب) ممتحنوں اور ماڈریٹروں کی فیس معاوضہ سفر خرچ اور دیگر رقوم کا تعین کرنا۔

(ج) ارکان مجلس رفقا یا مجالس شعبہ جاتی جن رقمی یا کاروباری معاملات کو مجلس رفقا میں غور کے لئے پیش کیا ہو اُن پر غور کرے۔ اُن کے متعلق ایسی رپورٹ یا

سفارش کرے جس کو وہ مناسب تصور کرے۔

(د) نمونہ جات (فارم) اور رجسٹر تیار کرے جو وقتاً فوقتاً

حسب قواعد تجویز کئے جائیں۔

(ھ) ایسے کتب وغیرہ کی اشاعت کا اہتمام کرے جو زیر حمایت

جامعہ تیار ہوئی ہوں۔

## باب ششم

### مجالس شعبہ جات

(۷۴) مجالس شعبہ کی تشکیل ہر دو برس کے بعد ہوا کریگی اور مجلس رفقاء

اراکین کا انتخاب کریگی۔

(۷۵) مجلس شعبہ کے دو سال کے بعد دوبارہ تشکیل پانے تک

میر شعبہ اپنے عہدہ پر فائز رہے گا۔ اور وہی مجلس شعبہ کے

اجلاسوں میں صدارت کریگا۔

(۷۶) مجالس شعبہ مجاز ہوگی :-

(الف) کہ مسودۂ ضوابط دربارۂ نصابات امتحانات مجوزہ جامعہ

مرتب کرکے مجلس رفقاء میں اس غرض سے پیش کرے

کہ مسودۂ ضوابط مجلس اعلیٰ میں منظوری کے لئے پیش

ہوسکے۔

(ب) کہ کسی مسئلہ پر غور کرنے اور اس پر رپورٹ پیش کرنے کی

غرض سے اسکو کسی مجلس نصاب کے سپرد کرے (جو اُس

مجلس شعبہ کی جزو ہو)۔

(ج) کہ کسی مجلس نصاب (جو اس مجلس شعبہ کا جزو ہو) کی رپورٹ یا سفارش پر غور کرے۔

(د) کہ مجلس شعبہ یا کمیٹی مجلس شعبہ کے مشترکہ اجلاس کسی دوسرے شعبہ کی مجلس یا مجالس کی کمیٹی کے ساتھ کسی مشترک فیہ دلچسپی کے معاملہ پر بحث کرنے کے لئے منعقد کرے۔

(ہ) کہ ممتحنوں اور ماڈریٹروں کا تقرر کرے۔

(و) کہ ہر امتحان کی مجلس ممتحنین کی سفارشوں کی بنا پر نتائج امتحانات کا قطعی فیصلہ کرے۔

(ز) کہ حسب قواعد و شرائط مجوزہ وظائف امدادی و رعایتی و انعامی، تمغہ جات، انعامات اور دیگر عطیات تقسیم کرنیکا فیصلہ کرے۔

(ح) کہ نصاب ہائے تعلیم اور فہرستہائے کتب کا جو داخل نصاب ہوں گی یا جن کے مطالعہ یا ترجمہ کے لئے سفارش کی گئی ہو قطعی فیصلہ کرے۔

## باب ہفتم

## مجالس نصاب

(۷۷) مجلس شعبہ فنون کی مجالس نصاب حسب ذیل ہوں گی:-

ادب انگریزی۔

دینیات لازمی

ادب عربی۔

ادب سنسکرت۔

ادب فارسی۔

ادب لاطینی۔

ادب اُردو۔

ادب مرہٹی۔

ادب تلنگی۔

ادب کنٹری۔

ادب ٹامل۔

ادب فرانسیسی۔

تاریخ (اس مجلس نصاب میں کم از کم ایک ایک رکن تاریخ ہند اور تاریخ اسلام کے لئے ہونا لازمی ہے۔)

معاشیات اور سیاسیات (پولیٹیکل سائنس)

ریاضیات۔

علم طبعیات اور علم کیمیا۔

نیچرل سائنس (علم طبقات الارض علم الحیات، علم نباتات وعلم حیوانات)

حکمت (نفسیات واخلاقیات) اس مجلس نصاب میں کم سے کم ایک رکن فلسفہ اسلام و فلسفہ ہنود کی جانب سے بھی ہوگا۔

(۷۸) ہر رکن مجلس نصاب دو سال تک رکنیت پر رہے گا اور دوبارہ مقرر ہو سکے گا۔

(۷۹) کسی مجلس نصاب میں تین سے کم رکن نہ ہونگے۔

(۸۰) ہر مجلس نصاب اپنا صدر نشین آپ انتخاب کریگی۔

(۸۱) کوئی مجلس نصاب کسی ماہر فن سے جو مجلس کا رکن نہ ہو مشورہ کر سکتی ہے۔

(۸۲) اراکین مجلس نصاب ان کتابوں کی مذہبی تنقید کے بالکلیہ ذمہ دار ہوں گے جو اُن کے متعلقہ مجالس میں پیش ہوں گی اور ان میں کم از کم ایک ایسے مسلمان کا رہنا لازمی ہوگا جو اُس زبان سے معقول واقفیت رکھتا ہو اور کتاب پر مذہبی و اسلامی نقطۂ نظر سے رائے دے سکتا ہو۔

# باب ہشتم

## مالیہ

### (الف) مجلس حساب

(۸۳) معمولاً مجلس حساب کا ہر مہینہ میں ایک مرتبہ اجلاس ہوا کریگا۔ دیگر مواقع پر حسب الطلب معین الامیر جامعہ اجلاس منعقد ہوگا۔

(۸۴) مجلس حساب جامعہ کے حسابات عطیات و اوقاف کی تنقیح کرے گی۔ جو اہم معاملات زیر غور ہوں اُن کے عمل میں لانے کی سبیل اور ذرائع اور اُن کے مالی (فینانس) اثرات پر غور کرے گی۔ اور حسب ضرورت جملہ معاملات میں جو جامعہ کی مالی حالت سے متعلق ہوں مجلس رفقا میں سفارش کرے گی۔ مجلس رفقا میں مجلس حساب سالگذشتہ کے خاص خاص اشکال آمد و خرچ کی نسبت رپورٹ پیش کرے گی۔ مجلس حساب کی تمام

رپورٹوں اور تجاویز کی نقلیں مجلس رفقا کے ذریعہ مجلس اعلیٰ میں ارسال ہوا کریں گی۔ ارکان مجلس حساب جامعہ کے جملہ حسابات اور دیگر امثلہ جات کے معائنہ کے مجاز ہوں گے۔

(۸۵) ارکان مجلس حساب اپنی خدمت پر دوسرے سالانہ اجلاس مجلس رفقا کے انعقاد تک قائم رہیں گے۔ ارکان کا تقرر ختم معیاد معینہ پر دوبارہ ہوسکے گا۔ دوران سال میں مجلس حساب کی جو جگہ خالی ہو جائے اس پر مجلس رفقا تقرر کریگی۔

## (ب) تنقیح حسابات منجانب سرکار

(۸۶) سرکار عالی کے مقرر کردہ تنقیح ساز کم از کم سال میں ایک مرتبہ حسابات جامعہ کی تنقیح کریں گے۔ اور درمیانی وقفہ پندرہ ماہ سے زائد نہ ہوگا۔

(۸۷) تنقیح ساز اپنے فرائض کی انجام دہی کے لئے تمام حسابات اور دیگر کاغذات جامعہ کا معائنہ کرسکیں گے۔

(۸۸) حسابات بعد تنقیح تنقیح ساز کی رپورٹ کے ساتھ حسب نمونہ معینہ سرکار عالی شائع کردئے جائیں گے۔ اور اس کی ایک نقل پیشگاہ سرکار عالی میں ارسال کی جائے گی۔

# باب نہم

## عہدہ داران و ملازمین جامعہ

### مجلس (رجسٹرار جا)

(۸۹) معتمد اپنے عہدہ پر اُس وقت تک قائم رہیگا جب تک سرکار عالی اس کو قائم رکھنا چاہئے۔ لیکن مجلس اعلیٰ کے دو ثلث ارکان کی تحریک پر معتمد خدمت سے علحدہ کیا جا سکتا ہے۔

(۹۰) معتمد کے فرائض حسب تفصیل ذیل ہوں گے:۔

(الف) دفتر، کتب خانہ، مہر جامعہ اور ایسی دیگر املاک (جائداد) جامعہ کا محافظ رہیگا جو مجلس اعلیٰ اس کے تفویض کرے

(ب) حتی الوسع مجلس رفقا، مجلس انتظامی اور مجلس رفقا کی مقرر کی ہوئی ہر کمیٹی کے اجلاسوں میں حاضر رہے اور ان کی روئداد قلمبند کرے۔

(ج) مجلس رفقا اور مجلس انتظامی کی جانب سے باضابطہ دفتری مراسلت کرے۔

(د) مجلس رفقا۔ مجالس شعبہ جات۔ مجلس انتظامی۔ مجالس نصاب و ممتحین اور مجلس رفقا اور مجالس شعبہ جات یا کسی مجلس نصاب کی مقررہ کمیٹی کے اجلاس کے اطلاعنامے جاری کرے۔

(ھ) سر رشتہ تالیف و تراجم کا جملہ انتظامی کام انجام دے۔

(و) ایسے دیگر فرائض انجام دے جن کا وقتاً فوقتاً مجلس اعلیٰ تعین کرے اور عموماً ایسے جملہ اُمور میں مدد دے جن کی اس کے فرائض سرکاری کی انجام دہی کے ضمن میں مجلس اعلیٰ اس سے خواہش کرے۔

(۹۱) مجلس اعلیٰ جامعہ کے دفتر کے عملہ کا اسکیل وقتاً فوقتاً معیّن

کرتی رہیگی ۔

(۹۲) معتمد اُن ملازمین جامعہ کو جن کے نام درج سول لسٹ نہ ہوں جرمانہ کرنے معطل کرنے یا ان کی رخصت نامنظور کرنے کا مجاز ہوگا۔ اور اس کو سو روپیہ ماہوار تک تقررات کا اختیار حاصل ہوگا۔

# باب دہم

## امتحانات

(۹۳) کسی کو شرکت جامعہ کی اجازت، اس غرض سے کہ جامعہ کے امتحان انٹرمیڈیٹ کے لئے تعلیم حاصل کرے، نہیں دیجائیگی جب تک کہ جامعہ کا امتحان میٹرک یا ہندوستان یا انگلستان کی کسی جامعہ کے امتحان اسکول لیونگ یا امتحان میٹریکولیشن میں کامیابی نہ حاصل کی ہو ۔

(۹۴) کسی کو جامعہ میں بی ۔ اے وغیرہ کی طیلسان کے لئے تعلیم حاصل کرنے کی غرض سے شریک نہ کیا جائیگا جب تک کہ اس جامعہ یا کسی ہندوستان یا انگلستان کی جامعہ کے امتحان انٹرمیڈیٹ میں کامیابی نہ حاصل کی ہو۔

حسب الحکم

محمد اکبر حیدری

معتمد عدالت و کوتوالی و امور عامہ سرکار عالی

---

# (۷) ذیلی قواعد

## (۱) مجلس رفقاء سے مجلس انتظامی کے اراکین کا انتخاب*

بروئے دفعہ (۱۰) قواعد جامعہ عثمانیہ مجلس رفقا مجلس انتظامی کے جن اراکین کا انتخاب کریگی ان کا انتخاب قواعد ذیل کے تحت عمل میں آئیگا:-

(۱) انتخاب سالانہ اجلاس میں ہوگا جو ماہ امرداد یا کسی ایسی تاریخ میں منعقد ہوگا جس کو امیر جامعہ اس غرض کے لئے معین کریں ۔

(۲) مجلس انتظامی کی رکنیت کے لئے کسی رفیق جامعہ کی جانب سے جو نام تجویز کئے گئے ہوں وہ اجلاس کے کم سے کم دس روز قبل تحریراً معتمد کے پاس پیش کر دیئے جائیں معتمد اجلاس کے چار روز قبل ان ناموں کو اراکین مجلس رفقاء کے درمیان گشت کرائینگے ۔

(۳) رائے دہندگان ہر ایک جائداد مامور طلب کے لئے صرف ایک ووٹ کے حقدار ہونگے اور کسی ایک امیدوار کے متعلق صرف ایک ووٹ دیسکیں گے ۔

(۴) مجلس رفقاء کے اجلاس میں تاریخ مقررہ پر انتخاب ہوگا اور ووٹ بذریعہ بیالاٹ دیئے جائنگے ۔

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مصدرہ ۱۰ شعبان ۱۳۴۰ھ م ۵ خورداد ۱۳۳۱ف م ۹ اپریل ۱۹۲۲ء)

(۵) جن اصحاب کے نام سب سے زیادہ ووٹ ہونگے وہ منتخب قرار دیئے جائنگے۔ اگر دو یا زیادہ امیدواروں کے ووٹ مساوی برابر ہوں اور ان کے درمیان پھر انتخاب کی ضرورت ہو تو ان کے نام امیر جامعہ کے پاس پیش کئے جائیں گے جن کا تصفیہ قطعی ہوگا۔

نوٹ۔ ہر ایک انتخاب کو منظور یا نامنظور کرنے کا حق امیر جامعہ یا ان کے غیاب میں نائب امیر جامعہ کو حاصل رہیگا۔ اگر وہ کسی انتخاب کو نامناسب سمجھیں تو اس کو نامنظور کرکے دوسرا انتخاب کرنے کا حکم دے سکیں گے۔

## (۲) مجلس رفقا سے مجالس شعبہ جات کے اراکین کا انتخاب*

بروئے دفعہ (۴۷) قواعد جامعہ عثمانیہ مجلس رفقا سے مجالس شعبہ جات کے اراکین کا انتخاب قواعد ذیل کے تحت عمل میں آئیگا:۔

(۱) انتخاب سالانہ اجلاس میں ہوگا جو ماہ امرداد یا ایسی تاریخ میں منعقد ہوگا جس کو معین امیر جامعہ اس غرض کے لئے معیّن کریں۔

(۲) مجلس انتظامی اولاً ان اصحاب کی ایک فہرست مرتب کریگی جن کو وہ مختلف شعبہ جات کی رکنیت کے لئے تقرر کی سفارش کریگی۔ مستجل اس فہرست کو اجلاس سے کم سے کم پورے سولہ روز قبل اراکین مجلس رفقا کے درمیان گشت کرائیں گے۔ اسوقت مجلس رفقاء

---

* منظورہ سرکار عالی (۲۲ ر اردی بہشت ۱۳۳۳ف م ۲۶ مارچ ۱۹۲۴ء)

کے کسی رکن کو اختیار ہوگا کہ کسی شعبہ کے لئے زائد نام تجویز کرے اور یہ تجویز اجلاس کے پورے نو روز پہلے معتمد کے پاس بھیجدی جائے۔
یہ زائد اسماء معہ فہرست اسماء سابقہ مجوزہ مجلس انتظامی اجلاس کے پورے پانچ روز قبل مجلس رفقاء کے ارکین کے درمیان گشت کرائی جائیگی۔ جس کے بعد کوئی زائد نام کی تجویز پیش نہ ہوسکیگی۔

(۳) مجلس رفقاء کے اجلاس میں پوری فہرست پر شعبہ واری ووٹ لئے جائیں گے اور جن صاحب کے نام سب سے زیادہ ووٹ ہونگے ان کے انتخاب کا اعلان کیا جائیگا۔
ووٹ بذریعہ بیلاٹ دیئے جائیں گے۔
اگر دو یا زیادہ امیدواروں کے ووٹ مصلہ برابر ہوں اور ان کے درمیان پھر انتخاب کی ضرورت ہو تو ان کے نام معین امیر جامعہ کے پاس پیش کئے جائیں گے جن کا تصفیہ قطعی ہوگا۔

## (۳) ارکین مجالس شعبہ جات سے دو رفقاء کا انتخاب*

مجلس رفقاء کی طرف سے مجالس شعبہ کے ارکین میں سے جو پہلے سے رفیق جامعہ نہ ہوں دو اشخاص کا انتخاب بطور رفیق جامعہ قواعد ذیل کے تحت عمل میں آے گا جن میں سے ایک کا انتخاب مجلس شعبہ فنون سے اور دوسرے کا مجلس شعبہ دینیات سے ہوگا:—

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک تحریر شدہ ۱۰ شعبان ۱۳۴۰ھ م ۵ خورداد ۱۳۳۱ف م ۹ اپریل ۱۹۲۲ء)

(۱) ارکین مجالس شعبہ جات فنون و دینیات میں سے جن دو رفقاء کو (جو پہلے سے مجلس رفقاء کے رکن نہیں ہیں) مجلس رفقاء انتخاب کرتی ہے ان میں سے اگر بصورت ظہور جاءداد کسی کی ماموری کی ضرورت ہو تو سال میں ایک دفعہ مجلس رفقاء کے سالانہ اجلاس میں جو ماہ امرداد یا کسی ایسی تاریخ میں منعقد ہوگا جس کو امیر جامعہ اس غرض کے لئے مقرر کریں انتخاب عمل میں آئے گا۔

(۲) اس انتخاب کے لئے جو تاریخ مقرر کی جائیگی اس کی اطلاع مجلس رفقاء کے ارکین کو کم سے کم پچیس روز قبل دی جائے گی اور ساتھ ہی مجالس شعبہ جات کے اُن ارکین کی ایک فہرست جو مجلس رفقاء کے رکن نہ ہوں بھیجی جائے گی۔ ہر رفیق جامعہ اطلاع کے وصول ہونے پر مستعد رہونگے کہ فہرست موصولہ سے ایک صاحب کا نام بحیثیت رفیق جامعہ تقرر کرنے کی تجویز کریں۔ یہ تجویز پورے چودہ روز قبل اس تاریخ کے جو انتخاب کے لئے معین کی گئی ہو معتمد کے پاس پہنچ جانی چاہیے۔ معتمد جملہ نامزد شدہ اصحاب کی ایک فہرست طبع کروا کر پورے پانچ روز قبل اس تاریخ کے جو انتخاب کے لئے معین کی گئی ہو ارکین مجلس رفقاء کی خدمت میں بھیجدیں گے۔

(۳) مجلس رفقاء کے اجلاس میں تاریخ مقررہ پر انتخاب ہوگا اور ووٹ بذریعہ بیالاٹ دیئے جائیں گے۔

(۴) جس صاحب کے نام سب سے زیادہ ووٹ ہونگے اُنکے انتخاب کا اعلان کیا جائے گا۔ اگر دو یا زیادہ امیدواروں کے ووٹ حاصلہ برابر ہوں اور اُن کے درمیان پھر انتخاب کی ضرورت ہو تو انکے نام

امیر جامعہ کے پاس پیش کیئے جائینگے۔ جن کا تصفیہ قطعی ہوگا۔

نوٹ۔ ہر ایک انتخاب کو منظور یا نامنظور کرنے کا حق امیر جامعہ یا اُن کے غیاب میں نائب امیر جامعہ کو حاصل رہیگا۔ اگر وہ کسی انتخاب کو نامناسب سمجھیں تو اُس کو نامنظور کرکے دوسرا انتخاب کرنے کا حکم دے سکینگے۔

## (۴) طیلسانین مندرجہ فہرست سے دو رفقاء کا انتخاب*

بروئے دفعہ (۸) ضمن (۴) ج منشور خسروی طیلسانین مندرجہ فہرست سے مجلس رفقاء جن دو رفقاء کو منتخب کرے گی ان کا انتخاب قواعد ذیل کے تحت عمل میں آئے گا:۔

(۱) طیلسانین مندرجہ فہرست سے جن دو رفقاء کو مجلس رفقاء انتخاب کرتی ہے اُن میں سے کسی کی ماموری کے لیئے ہر سال میں ایک دفعہ مجلس رفقاء کے سالانہ اجلاس میں جو ماہ امرداد یا کسی ایسی تاریخ میں منعقد ہوگا جس کو امیر جامعہ اس غرض کے لیئے مقرر کریں بشرط ضرورت انتخاب ہوگا۔

(۲) کوئی شخص جب تک کہ اس کا نام رجسٹر طیلسانین میں درج نہ ہو اور جب تک وہ اس سال کی فیس جس میں انتخاب ہوتا ہو روانہ نکرے کسی انتخاب میں جو بروئے قواعد ہذا ہو منتخب ہونیکا مستحق نہ ہوگا۔

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مترشدہ ۱۰ شعبان ۱۳۴۰ھ م خورداد ۱۳۳۱ف م ۹ اپریل ۱۹۲۲ء)

(۳) انتخاب کے لئے جو تاریخ مقرر کی جائیگی اس کی اطلاع مجلس رفقاء کے اراکین کو کم سے کم پچیس روز قبل دی جائیگی۔ اور ساتھ ہی ملیسا مین مندرجہ فہرست کا ایک تختہ بھی روانہ کیا جائیگا۔ ہر رفیق جامعہ اطلاع کے وصول ہونے پر مقتدر ہونگے کہ تختہ موصولہ سے ایک صاحب کا نام بہ حیثیت رفیق جامعہ تقرر کرنے کے لئے تجویز کریں۔ اس تجویز کے ہمراہ اپنے نامزد کردہ امیدوار کے خاص قابلیتوں کا ایک تختہ بھی روانہ کیا جانا چاہئے اور یہ پورے چودہ روز قبل اس تاریخ کے جو انتخاب کے لئے معین کی گئی ہو مسجّل کے پاس پہونچ جانی چاہئے۔ مسجّل جملہ نامزد شدہ اشخاص کی ایک فہرست مع تختہ جات طبع کرواکر پورے پانچ روز قبل اس تاریخ کے جو انتخاب کے لئے معین کی گئی ہو اراکین مجلس رفقاء کی خدمت میں بھیجدینگے۔

(۴) ہر ایک رائے دہندہ ہر ایک جائداد ماموں طلب کے لئے صرف ایک ووٹ کے حقدار ہونگے اور کسی ایک امیدوار کے متعلق صرف ایک ووٹ دے سکیں گے۔

(۵) مجلس رفقاء کے اجلاس میں تاریخ مقررہ پر انتخاب ہوگا اور ووٹ بذریعہ بیالاٹ دیے جائیں گے۔

(۶) جن اشخاص کے نام سب سے زیادہ ووٹ ہونگے وہ منتخب قرار دیئے جائیں گے اگر دو یا دو سے زیادہ امیدواروں کے ووٹ مساوی برابر ہوں اور ان کے درمیان پھر انتخاب کی ضرورت ہو تو انکے نام امیر جامعہ کے پاس پیش کئے جائینگے جنکا فیصلہ قطعی ہوگا۔

نوٹ ہر ایک انتخاب کو منظور یا نامنظور کرنے کا حق امیر جامعہ یا اُن کے

غیاب میں نائب امیر جامعہ کو حاصل رہیگا۔ اگر وہ کسی انتخاب کو نامناسب سمجھیں تو اس کو نامنظور کر کے دوسرا انتخاب کرنے کا حکم دیسکیں گے۔

## (۵) رجسٹر طیلسانین*

بروئے دفعہ (۸) ضمن (۴) (ج) جو رجسٹر طیلسانین رکھا جائیگا وہ اس نمونہ کے مطابق ہوگا جسے مجلس انتظامی وقتاً فوقتاً تجویز کرے:۔

(۱) کوئی شخص جو مندرجہ ذیل طبقات میں شامل ہو اور جو بالعموم ممالک محروسہ میں قیام پذیر ہو بشرط ادائی ابتدائی فیس مقررہ فہرست میں بربنائے درخواست اپنا نام درج کروانے کا مستحق ہوگا:۔

(الف) جامعہ عثمانیہ کا کوئی ماسٹر (Master) یا ڈاکٹر (Doctor) یا ہندوستان کی کسی یونیورسٹی کا یا برطانیہ یا اس کے مقبوضات یا امریکہ کی کسی ایسی یونیورسٹی کا جسکو مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ اس غرض کے لئے تسلیم کرے۔

(ب) جامعہ عثمانیہ کا کوئی بیچلر (Bachelor) جسکو ڈگری حاصل کئے ہوئے کم سے کم چھ سال گزرے ہوں یا کسی ہندوستان کی یونیورسٹی کا یا برطانیہ یا اس کے مقبوضات یا امریکہ کی کسی ایسی یونیورسٹی کا جس کو مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ اس غرض کے لئے تسلیم کرے۔

(ج) دارالعلوم کا کوئی مولوی فاضل یا مولوی کامل یا منشی فاضل

---

* منظورہ مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ (۱۸ / فروردی ۱۳۳۰ فصلی م ۱۹ / فروری ۱۹۲۱ء)

جس کو یہ امتحانات کامیاب کرکے کم سے کم چھ سال کا عرصہ گزرا ہو۔

(۲) ہر طیلسانی کو اپنا نام رجسٹر میں درج کروانیکے لئے جو ابتدائی فیس دینی ہوگی اس کی مقدار پانچ روپیہ ہوگی۔

(۳) ہر طیلسانی کو اپنا نام رجسٹر میں قائم رکھنے کے لئے جو فیس دینی ہوگی وہ دو روپیہ سالانہ ہوگی جب تک کہ یہ فیس ادا نہ کی جائیگی کوئی طیلسانی کسی انتخاب میں شریک ہونے یا قواعد کی رو سے جو رعایات اُنہیں عطا کئے گئے ہوں ان میں سے کسی سے فائدہ اٹھانے کا مستحق ہوگا۔

(۴) ہر طیلسانی جس کا نام پہلے سے درج رجسٹر ہو کسی وقت بیس روپیہ ادا کر دینے سے سالہائے مابعد کی سالانہ فیس ادا کرنے سے مستثنیٰ ہو جائیگا۔

(۵) کسی ایسے طیلسانی کا نام جو درج رجسٹر ہو اگر سالانہ فیس کی رقم ۳۰ اردی بہشت تک نہ دی جائے تو رجسٹر سے خارج کر دیا جائے گا۔ لیکن کسی وقت مابعد میں جملہ بقایا کی ادائی پر دوبارہ شریک کر لیا جائیگا۔

(۶) طیلسانین مندرجہ فہرست (رجسٹر شدہ) دو رفقاء کے انتخاب کرنیکے مقتدر ہونے کے علاوہ مندرجہ ذیل رعایات کے بھی مستحق ہونگے۔

(الف) وہ کتب خانہ جامعہ عثمانیہ کے استعمال کے اور انجمن جامعہ کی رکنیت کے مستحق ہونگے۔

(ب) جامعہ کے پروفیسروں کے لکچروں میں وہ بلا کسی فیس کے شریک کئے جائیں گے۔

(ج) جلسہ عطائے اسناد میں شرکت کے لئے انہیں ایسے طیلسانین پر جو مندرجہ فہرست نہ ہوں ترجیح دی جائیگی۔

# (۶) لباس تعلیمی

## امیر جامعہ

سبز ریشمی گون طلائی لیس و پھندنا

## معین الامیر جامعہ

سبز ریشمی گون نقرئی لیس و پھندنا

## رفقاء

گہرا سبز ایم۔اے کا گون اور سیش

## طیلسانین

گون — گہرا سبز اسی وضع وقطع کا ہوگا جیسا کہ اکسفورڈ یونیورسٹی میں بی۔اے۔ ایل ایل بی اور ایم۔اے کے طیلسانین کا ہوتا ہے

شملہ — ہلکا زرد رنگ (کریم) کا ہوگا۔

ہوڈ — فنون۔ زرد

دینیات۔ سبز

سائنس۔ گہرا سبز

قانون۔ سرخ

طب۔ بھورا۔ (اگرے)

تعلیم۔ ہلکا نیلا۔

انجینئرنگ۔ ارغوانی (پرپل)

مسرز پارفٹ اینڈ کمپنی الہ آباد جامعہ کے گون ساز مقرر کیے گئے ہیں۔

## (۷) قواعد برائے کارروائی جلسہ عطائے اسناد*

(۱) امیر جامعہ، معین الامیر جامعہ و رفقاء جامعہ وقت مقررہ پر مجلس رفقاء کے کمرے میں جمع ہونگے۔ امیر جامعہ کی غیاب میں معین الامیر جامعہ صدارت کریں گے۔

(۲) ہر شعبہ کے امیدواران اسناد کی طرف سے اس کے میر شعبہ سلسلہ ذیل میں مجلس رفقاء سے عطائے طیلسان کی اجازت طلب کرینگے۔

دینیات

قانون

طب

انجینرنگ

تعلیم

فنون

سائنس

(۳) ہر سند کے لئے الفاظ ذیل میں درخواست کی جائے گی:۔

"... امیر جامعہ! میں تحریک کرتا ہوں کہ مجلس شعبہ ..... نے ممتحنوں کی رائے کی بناء پر جن شخصوں کے طیلسان .... کے مستحق ہونے کی تصدیق کی ہے انکو طیلسان ... عطا کی جائے۔"

(۴) تمام طیلسانوں کے عطا کرنے کی اجازت ہو جانے کے بعد امیر جامعہ

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مشرشدہ ۲۹ ربیع الثانی ۱۳۴۳ھ م ۲۳ دے ۱۳۳۴ف م ۱۷ نومبر ۱۹۲۴ء)

معین امیر جامعہ و رفقائے جامعہ بصورت جلوس اس ہال کی طرف روانہ ہونگے جہاں اسناد عطا کی جائیں گی ۔

( ۵ ) امیر جامعہ و معین امیر جامعہ اپنے عہدہ کے خاص لباس میں ملبوس ہونگے اور رفقاء اس علمی لباس میں ملبوس ہونگے جس کے پہننے کے وہ اپنے طیلسانوں کی رو سے مستحق ہوں یا اس لباس میں جو رفقائے جامعہ کے لئے مقرر کیا جائے ۔

( ۶ ) امیدواران اسناد اپنے اپنے طیلسانوں کے مقررہ عبا اور ہوڈ میں ملبوس ہونگے اور امیر جامعہ و معین امیر جامعہ کے مقابل میں بٹھائے جائیں گے ۔

( ۷ ) ہال میں جلوس کے داخل ہوتے ہی امیدوار کھڑے ہو جائیں گے اور امیر جامعہ معین امیر جامعہ و رفقائے جامعہ کے تشریف رکھنے تک استادہ رہینگے ۔

( ۸ ) امیر جامعہ و معین امیر جامعہ و رفقاء کے تشریف فرما ہونے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ بالفاظ ذیل جلسہ کا افتتاح فرمائیں گے :-

"جامعہ عثمانیہ کا یہ جلسہ عطائے اسناد اس غرض سے منعقد ہوا ہے کہ جن امیدواروں کے متعلق یہ تصدیق کی گئی ہے کہ وہ طیلسانوں کے مستحق ہیں انہیں اسناد عطا کی جائیں ۔ امیدوار اب استادہ ہو جائیں ۔"

( ۹ ) امیدواروں کے استادہ ہو جانے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ امیدواروں سے حسب ذیل سوالات کرینگے جن کے جواب میں امیدوار کہینگے "میں وعدہ کرتا ہوں ۔"

سوال (۱) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ جس طیلسان کے لئے تم امیدوار ہو اور جس کے لئے تمہاری سفارش کی گئی ہے اگر تم کو عطا کی جائے تو تم اپنی روزمرہ زندگی اور طرزِ کلام میں اُس وقار کو قائم رکھو گے جو اس جامعہ کے ارکان کا مابہ الامتیاز ہے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۲) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے لحاظ سے تاحدِ امکان حقیقی علم کی توسیع کیلئے کوشاں رہو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۳) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے لحاظ سے تاحدِ امکان اپنی قابلیت کو اپنے ہم جنسوں کی خدمت میں صرف کرو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۴) کیا تم وعدہ کرتے ہو کہ تم اُس پیشہ کے فرائض کو دیانت اور تندہی کے ساتھ انجام دو گے جسے تم بالآخر اختیار کرو گے اور ہر موقعہ پر اس کی شہرت اور نیکنامی کو برقرار رکھو گے۔

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں۔

سوال (۵) (صرف شعبہ دینیات کے طیلسانین کے لئے) کیا تم وعدہ کرتے ہو اور اقرار کرتے ہو کہ اپنی اہلیت اور مواقع کے لحاظ

سے تا حد امکان اپنی قابلیت کو اسلام کی خدمت میں اور
ایک سچّے مسلم کی طرح صرف کروگے۔"

جواب۔ میں وعدہ کرتا ہوں ۔

(۱۰) امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اس کے بعد فرمائینگے " امیدواروں کو
پیش کیا جائے "۔

(۱۱) ہر شعبہ کے میر شعبہ امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ کی خدمت میں اپنے اپنے
شعبہ کے امیدواروں کو جماعتوں میں پیش کرینگے اور ہر جماعت
کے لئے اس طرح عرض کرینگے :۔

" میں جناب والا کی خدمت میں اس امیدوار یا ان امیدواروں
(نام پڑھے جائیں) کو پیش کرتا ہوں اور درخواست کرتا
ہونکہ ان کو طیلسان عطا کی جائیں "۔

(۱۲) جب کسی ایک طیلسان کے تمام امیدوار پیش کر دیئے جائیں تو
امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ الفاظ ذیل کے ساتھ اسناد امیدواروں
کو عطا کرینگے جو استادہ رہیں ۔

" اس اقتدار کی رو سے جو مجھے بہ حیثیت امیر جامعہ یا
معین امیر جامعہ عثمانیہ حاصل ہے میں تم کو اس جامعہ عثمانیہ
کی طیلسان ...... عطا کرتا ہوں اور تم کو نصیحت کرتا ہونکہ
مدت العمر اپنا طرز زندگی ایسا رکھو جو اس طیلسان کے
شایان شان ہو "۔

(۱۳) تمام امیدواروں کے پیش کر چکنے کے بعد مسجل اسناد
عطا شدہ کی فہرست امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ کی خدمت میں

پیش کرے گا جو اس پر اپنی دستخط ثبت کر دینگے۔

(۱۴) اس کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ یا کوئی رفیق یا کوئی معزز مہمان امیدواروں کے سامنے تقریر کرینگے۔

(۱۵) تقریر کے ختم ہو جانے کے بعد امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اور رفقاء جامعہ استادہ ہو جائینگے اور امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ فرمائینگے: "میں جلسہ کو برخواست کرتا ہوں"۔

(۱۶) امیر جامعہ یا معین امیر جامعہ اور رفقائے جامعہ بصورت جلوس مجلس رفقاء کے کمرے کو واپس جائینگے اور طیلسانئین استادہ رہیں گے۔

## (۸) اصول تنقید کتب*

(۱) جملہ کتب نصاب ایسے مضامین سے پاک رہنا چاہئے جن میں پیشوایان مذہب کی نسبت گستاخی ہو یا کسی اہل مذہب کی دل آزاری ہو یا کسی مذہب پر متعصبانہ حملہ ہو۔

(۲) مذہبی کتب اسلامیہ قطعاً ایسی تعلیم سے پاک رہنا چاہئے جو عقائد مسلمہ اہل اسلام کے خلاف ہو۔

(۳) لیکن کتب ذیل میں امور ذیل محل اعتراض نہ ہونگے بشرطیکہ کسی مذہب پر کوئی غیر مہذب حملہ نہ ہو۔

(الف) کتب ادبیہ میں مضامین رندانہ و تخیلات شاعرانہ

---

* منظورہ حضرت اقدس و اعلیٰ (فرمان مبارک مترشدہ ۱۲ صفر ۱۳۳۸ھ م یکم دے ۱۳۲۹ف م ۶ نومبر ۱۹۱۹ء)

(ب) کتب فلسفہ میں مسائل حکمیہ۔

(ج) کتب تواریخ میں غیر اقوام کے مذہبی خیالات و حالات یا ان کے کارناموں کا مورخانہ ذکر۔

## (۹) اختیارات صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ

[مراسلہ محکمہ سرکار نشان (۹۷۷) مورخہ ۲ رتیر ۱۳۳۰ف م ۷ رمئی ۱۹۲۱ء]

(۱) جملہ امور میں جن کا تعلق کلیہ و اقامت خانہ جات کے اندرونی انتظامات سے ہو صدر کلیہ افسر اعلے ہونگے۔

(۲) صدر کلیہ کو اختیار ہوگا کہ کلیہ میں شرکت کی درخواستیں منظور یا نامنظور کریں اور طلبہ کو کلیہ سے خارج یا علحدہ کریں یا کسی دوسرے طریقہ پر سزا دیں۔

(۳) صدر کلیہ کو اختیار ہوگا کہ وہ کلیہ کے درجہ دوم اور درجہ سوم کے اہلکاران کا تقرر کریں۔

(۴) صدر کلیہ کو اختیار ہوگا کہ وہ عملہ اساتذہ کی رخصت اتفاقی سال تمام میں سات دن تک منظور کریں اور ایسے غیر گزیٹڈ ملازمین کی ہر قسم کی رخصت منظور کریں جن کا تقرر ان کا اختیاری ہے اور زمانہ رخصت میں منصرمانہ انتظام کریں۔

(۵) صدر کلیہ کو اختیار ہوگا کہ اگر کوئی گزیٹڈ عہدہ دار بوجہ بیماری یا کسی ایسی وجہ سے جو ناگزیر ہو غیر حاضر ہو جائے تو ان کی جگہ کا عارضی طور پر منصرمانہ انتظام کریں۔ ایسی صورتوں میں صدر کلیہ کو چاہئیے کہ منصرمانہ انتظام کرتے ہی عہدہ دار مجاز کو اس کی اطلاع کر دیں جو

رخصت کے منظور کرنے کا مقتدر ہے۔

(۶) صدر کلیہ کو اختیار ہوگا کہ ایسے غیر گزیٹیڈ ملازمین کو جن کے تقرر کے وہ مجاز ہیں معطل یا برطرف کریں۔

(۷) حکام جامعہ اور کلیہ کے عملہ اساتذہ کے درمیان مراسلت صدر کلیہ کے وساطت سے ہوگی۔

(۸) جو وظائف کلیہ کے لئے مخصوص ہوں انکی تقسیم صدر کلیہ کرینگے۔ اور ان کو اختیار ہوگا کہ عارضی طور پر وظیفہ کی مقدار میں تخفیف کریں یا کسی وظیفہ کی اجرائی منسوخ کردیں یا اگر ضرورت ہو تو وظائف کو ہمرتے تقسیم کریں۔

(۹) صدر کلیہ کو غیر معمولی تعطیلات دینے کا اختیار ہوگا۔

(۱۰) کلیہ کے کتب خانے دار التجربے وغیرہ صدر کلیہ کے تحت ہونگے اور ان کو اختیار ہوگا کہ ان کا انتظام اپنے عملہ اساتذہ سے ایک یا ایک سے زائد اصحاب کے سپرد کریں جو اس کے اہل ہوں۔

(۱۱) صدر کلیہ کو جملہ رقوم مندرجہ موازنہ مختلف مدات کے لحاظ سے خرچ کرنے کا اختیار ہوگا۔ اور رقوم کی اجرائی کے لئے برآوردات راست صدر محاسبی کو روانہ کرسکیں گے۔

## (۱۰) اختیارات ناظم دار الترجمہ

[مراسلہ محکمہ سرکار نشان (۵۰۱) مورخہ ۲۷ اسفندار ۱۳۲۷ف م ۲۹ جنوری ۱۹۱۸ء
ومراسلہ نشان (۸۷۵۱) مورخہ ۱ تیر / شہریور ۱۳۳۰ف م ۱۳ جولائی ۱۹۲۱ء]

ناظم دار الترجمہ کے اختیارات حسب ذیل ہونگے:۔

(۱) دارالترجمہ کے ایسے ملازمین جن کی تنخواہ (۱۲۵) روپیہ سے زائد نہ ہو اُن کا تقرر و تبدل کرنا اور اخراجات سفر خرچ منظور کرنا۔

(۲) مترجمین کی رخصت اتفاقی سال تمام میں سات یوم تک منظور کرنا۔

(۳) صادر اور دوسری رقومات جو دارالترجمہ کے لئے منظور رہوں اُن کو صرف کرنے کے متعلق دیگر نظماء سررشتہ کے مماثل اختیارات حاصل رہیں گے۔

(۴) جملہ اہلکار (جن کے تقرر کرنے کے وہ مجاز ہیں) اور ملازمین درجہ ادنیٰ کو جرمانہ کرنا معطل کرنا اور اُن کی رخصتیں منظور کرنا۔

(۵) جن مترجمین کے ترجمہ کی شرح افسران مقتدر نے مقرر کر دی ہے اُن کو بموجب شرح مقررہ اجرت ترجمہ ادا کرنا۔

(۶) انگریزی کتب کے شائع کنندگان کو حق طبع کے بابت شرح منظورہ کے موافق رقومات ایصال کرنا۔

(۷) بعد منظوری افسران مقتدر بیرون ملک کے مطابع کو اجرت ادا کرنا۔

## (۱۱) معاوضہ ممتحنین مبصرین نگرانکاران امتحان و ناظران امتحان

(۱) ممتحنین کے لئے شرح معاوضہ حسب ذیل ہوگی :-

### امتحان میٹریکولیشن

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ سہ ساعت کیلئے | ۶۰ | ۰ | ۰ |
| ترتیب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کیلئے | ۴۰ | ۰ | ۰ |
| بیاضات جوابات پرچہ سہ ساعتی کی جانچ کیلئے فی بیاض | ۰ | ۱۲ | ۰ |

| | روپیہ | آنہ | پائی سکہ عثمانیہ |
|---|---|---|---|
| بیاضات جواب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کی جانچ کیلئے فی بیاض | ٠ | ٨ | ٠ |
| عملی امتحان معاشیات خانہ داری فی امیدوار | ١ | ٨ | ٠ |

(معاوضہ کی مقدار کم از کم ٢٥ روپیہ ہوگی)

## امتحان انٹرمیڈیٹ

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ سہ ساعت کے لئے | ٧٥ | ٠ | ٠ |
| ترتیب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کیلئے | ٥٠ | ٠ | ٠ |
| بیاضات جواب پرچہ سہ ساعت کی جانچ کیلئے فی بیاض | ١ | ٠ | ٠ |
| بیاضات جواب پرچہ دو یا کم از دو ساعت کی جانچ کیلئے فی بیاض | ٠ | ١٢ | ٠ |
| عملی امتحان مضامین سائنس کیلئے ہر ایک ممتحن کو فی امیدوار | ٢ | ٨ | ٠ |

## امتحان بی اے اور ایل ایل بی

| | روپیہ | آنہ | پائی |
|---|---|---|---|
| ترتیب پرچہ کیلئے | ١٠٠ | ٠ | ٠ |
| جوابی بیاضات کی جانچ کے لئے فی بیاض | ١ | ٨ | ٠ |
| عملی امتحان مضامین سائنس کیلئے فی امیدوار | ٣ | ٠ | ٠ |

(معاوضہ کی مقدار کم از کم ٢٥ روپیہ ہوگی)

(٢) تصحیح پروف کے لئے ہر ممتحن کو پانچ روپیہ فی پرچہ ایصال ہوگا۔

(٣) مبصرین کے لئے معاوضہ تبصرہ پہلے روز کے اجلاس کیلئے تیس روپیہ اور بعد کے ڈہائی گھنٹے یا اس سے کم وقت کے اجلاسوں کے لئے پندرہ روپیہ فی اجلاس ہوگا۔

(۴) نگرانکاران امتحان کے لئے شرح معاوضہ حسب ذیل ہوگی:۔

| — | امتحان میٹریکیولیشن | امتحان انٹرمیڈیٹ۔ بی اے و دیگر اعلیٰ امتحان | |
|---|---|---|---|
| | روپیہ انہ پائی | | روپیہ انہ پائی |
| (۱) صدر نگران کار | ۱۰ ۰ ۰ | (۱) صدر نگرانکار | ۱۰ ۰ ۰ |
| (۲) نگرانکار امیدواراں (۵۰) سے کم | ۲ ۰ ۰ | | |
| (۳) نگرانکار امیدواراں (۵۱) تا (۱۰۰) | ۳ ۰ ۰ | | |
| (۴) نگرانکار امیدواراں (۱۰۱ تا ۲۰۰) | ۴ ۰ ۰ | (۲) نگرانکار امیدواراں تا ۱۰۰ | ۴ ۰ ۰ |
| (۵) نگرانکار امیدواراں دو سو سے زائد | ۵ ۰ ۰ | (۳) نگرانکار امیدواراں زائد از ۱۰۰ | ۵ ۰ ۰ |
| (۶) چپراسی | ۰ ۴ ۰ | (۴) چپراسی | ۰ ۴ ۰ |

(۵) ناظران مذہبی کو کتب سنسکرت کی تنقید کے لئے (۵۰) فیصد صفحات اور انگریزی۔ مرہٹی۔ تلنگی۔ کنڑی کتابوں کیلئے (۱۲) فی صد صفحات معاوضہ ایصال ہوگا۔

## (۱۲) مصارف سفر و بھتہ

مجلس رفقا اور دیگر مجالس کے اراکین کو (جو بیرون بلدہ حیدرآباد قیام پذیر ہوں) حسب ذیل شرح سے سفر خرچ اور بھتہ ایصال ہوگا:۔

(۱) یکہرا آمد و رفت کا کرایہ ریل درجہ اول اور دس روپیہ بھتہ فی یوم صرف انہی ایام کے لئے جن میں کمیٹیاں ہوں۔

(۲) ملازم کے لئے یکہرا آمد و رفت کا کرایہ ریل درجہ سوم۔

## (۱۳) جامعہ عثمانیہ کی اسناد کی نقلیں

جامعہ عثمانیہ کے اسناد یا اجازوں کی نقلیں صرف اسی صورت میں دی جائینگی جبکہ مجلس انتظامی کو حلفی بیان پیش شدہ درخواست گزار یا کسی اور طریقہ سے (جسکی تصدیق صدر مدرس مدرسہ مسلمہ جامعہ یا صدر مہتمم تعلیمات یا مہتمم تعلیمات سرکار عالی یا صدر کلیہ جامعہ عثمانیہ نے کی ہو) یہ اطمینان ہو جائے کہ درخواست گزار نے اپنی سند یا اجازہ کھو دیا ہے یا وہ خراب ہو گئے ہیں۔ ان صورتوں میں اسناد کی نقلیں جن کی اصل پر مستجل کی دستخط ثبت تھی پانچ روپیہ فیس ادا کرنے پر اور جن کی اصل پر امیر جامعہ کی دستخط ثبت ہوئی ہو دس روپیہ فیس دینے پر عطا ہونگی اور اس کی اطلاع جریدہ اعلامیہ میں شائع ہوگی۔

---

# (۸) کلیہ جامعہ عثمانیہ

## عملہ

صدر     محمد عبدالرحمن خاں بی۔ اے (مدراس) بی۔ ایس۔ سی۔ اے۔ آر۔ سی۔ ایس (لندن)

## شعبۂ فنون

### حیاتیات

مددگار پروفیسر (حیوانیات) بابر مرزا بی۔ ایس۔ سی (بمبئی)

ڈیمانسٹریٹر (نباتیات) سعیدالدین بی۔ ایس۔ سی۔ (بمبئی)

### کیمیا

پروفیسر     ڈاکٹر مظفرالدین قریشی ایم۔ ایس۔ سی۔ پی۔ ایچ۔ ڈی۔ (برلن)

مددگار پروفیسر     محمود احمد خاں بی۔ ایس۔ سی۔ (الہ آباد)

ڈیمانسٹریٹر     عبدالعزیز بی۔ اے (عثمانیہ)

### معاشیات

پروفیسر     تقرر طلب۔

مددگار پروفیسر     محمد الیاس برنی ایم۔ اے۔ ایل ایل بی (الہ آباد)

(یہ شعبہ معاشیات کے نگران ہیں)

"     "     حبیب الرحمن ایم۔ اے۔ ایل ایل۔ بی (الہ آباد)

### انگریزی

پروفیسر     این۔ جی۔ ولنکر ایم۔ اے۔ ایل ایل بی (بمبئی)

| | |
|---|---|
| پروفیسر | ای۔ای۔اسپیٹ بی۔اے (لنڈن) |
| " | مرزا حسین علی خان بی۔اے (اکسفورڈ) |
| " | ڈاکٹر سید عبداللطیف بی۔اے (مدراس) پی ایچ۔ڈی (لنڈن) |
| مددگار پروفیسر | محمد رحیم الدین ایم۔اے (بمبئی) |

## تاریخ

| | |
|---|---|
| پروفیسر | ہارون خان شیروانی بی۔اے۔(اکسفورڈ) |
| " | تقرر طلب۔ |
| مددگار پروفیسر | محمد جمیل الرحمٰن ایم اے۔(پنجاب) |
| " | کے۔سی۔اے سکسینہ ایم۔اے۔(الہ آباد) |
| " | ابن حسن ایم اے (الہ آباد) |
| " | سید نجم الہدیٰ۔بی۔اے آنرس (پٹنہ) |

## السنہ قدیم و جدید

| | | |
|---|---|---|
| پروفیسر | تقرر طلب | |
| " | " " " | |
| " | وحید الدین سلیم | (اردو) |
| مددگار پروفیسر | سید غلام نبی مولوی فاضل پنجاب | (عربی) |
| " | عبدالحی | ( " ) |

| | | |
|---|---|---|
| مددگار پروفیسر | سید ابراہیم | (عربی) |
| " | سید اشرف شمسی | (فارسی) |
| " | عبدالحمید خان | (فارسی) |
| " | سید سجاد حسین ایم۔ اے (الہ آباد) | (اُردو) |
| " | سی این۔ جوشی۔ ایم۔ اے۔ (بمبئی) | (مرہٹی) |
| " | ٹی۔ رام راؤ بی۔ اے (مدراس) | (کنڑی) |
| " | آر۔ سبا راؤ | (تلنگی) |
| " | پنڈت ہری ہر ساشتری | (سنسکرت) |
| " | جی۔ دھریشور بی۔ اے۔ | ( " ) |

## ریاضی

| | |
|---|---|
| پروفیسر | قاضی محمد حسین ایم۔ اے (پنجاب) بی اے ایل ایل بی (کیمبرج) |
| " | کشن چند ایم۔ اے (کیمبرج) |
| مددگار پروفیسر | شیخ برکت علی بی۔ اے (پنجاب) منصرم |

## فلسفہ

| | |
|---|---|
| پروفیسر | تقرر طلب |
| مددگار پروفیسر | خلیفہ عبدالحکیم ایم۔ اے ایل ایل بی (پنجاب) رخصت پر ہیں۔ |
| " | عبدالباری ندوی (اس شعبہ کے نگران ہیں) |
| " | معتضد ولی الرحمٰن ایم۔ اے (پنجاب) |

---

## طبیعیات

| | |
|---|---|
| پروفیسر | محمد عبدالرحمن خاں بی۔ ایس۔ سی۔ (لنڈن) |
| مددگار پروفیسر | وحید الرحمن بی۔ ایس۔ سی (کلکتہ) رخصت تعلیمی پر ہیں۔ |
| " | نصیر احمد ایم۔ اے۔ بی۔ ایس۔ سی (آلہ آباد) |
| ڈیمانسٹریٹر | سید عبدالرحمن بی۔ اے (عثمانیہ) |

## دینیات

| | |
|---|---|
| مددگار پروفیسر | مناظر احسن گیلانی |

## شعبۂ دینیات

| | | |
|---|---|---|
| پروفیسر | تقرر طلب | |
| مددگار پروفیسر | عبدالقدیر مولوی فاضل (دینیات کے نگران بھی ہیں) | (فقہ) |
| مددگار پروفیسر | شبیر علی | (کلام و فلسفہ) |
| مددگار پروفیسر | مفتی عبداللطیف | (تفسیر) |
| " | شاہ مصطفی قادری | (فقہ) |
| " | عبدالواسع | (حدیث) |
| " | سید احمد حسین | (منطق) |
| " | صبغتہ اللہ (منصرم) | (تفسیر) |

## شعبۂ قانون

| | |
|---|---|
| پروفیسر | محبوب علی بی۔ اے (آکسفورڈ) |

مددگار پروفیسر اکبر علی موسوی - بی - اے آنرس ایل ایل بی -

## میقاتیں (ٹرمس)

از جولائی تا ڈسمبر و از جنوری تا اپریل

### اجرت تعلیم (فیس)

| | | | |
|---|---|---|---|
| انٹرمیڈیٹ | سالانہ | ۶۰ | روپیہ |
| بی - اے - | " | ۸۰ | " |
| ایم - اے | " | ۱۰۰ | " |
| ایل ایل بی | " | ۸۰ | " |

### اقامت خانے

کلیہ کے طلبہ کے لئے چار اقامت خانے ہیں اخراجات فی طالب علم سالانہ تقریباً ۱۸۰ روپیہ

## کتب خانہ

انگریزی اور السنہ مشرقیہ کی جملہ (۱۸۶۲۰) کتابیں ہیں جن میں (۶۳) قلمی کتابیں شامل ہیں - کلیہ کے اساتذہ اور طلبہ کتب خانہ آصفیہ سے بھی مستفید ہو سکتے ہیں جس میں کثیر التعداد قلمی اور نایاب کتابیں ہیں -

## تعداد طلبہ

| | شعبہ فنون | شعبہ دینیات | شعبہ قانون |
|---|---|---|---|
| جماعت سال اول | ۱۴۷ | ۴ | ۰ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| جماعت سال دوم | ۱۵۸ | ۶ | ۰ |
| جماعت سال سوم | ۹۰ | ۳ | ۰ |
| جماعت سال چہارم | ۱۲۸ | ۲ | ۰ |
| جماعت سال پنجم (ایم۔اے) | ۱۹ | ۰ | ۰ |
| جماعت سال ششم (ایم۔اے) | ۲۴ | ۱ | ۰ |
| " ایل ایل بی (ابتدائی) | ۰ | ۰ | ۳۹ |
| " " " (آخری) | ۰ | ۰ | ۲۶ |
| جملہ | ۵۶۴ | ۱۶ | ۶۵ |

## مضامین جنکی تعلیم کلیہ میں دیجاتی ہے (شعبہ فنون)

انگریزی۔ دینیات لازمی۔عربی۔فارسی۔سنسکرت۔اُردو۔مرہٹی۔تلنگی۔کنڑی۔تاریخ (ہندوستان۔انگلستان۔اسلام۔یورپ قدیم وجدید) معاشیات۔ریاضی طبیعیات۔کیمیا۔حیاتیات۔منطق اور فلسفہ۔

## تجربے خانے

طبیعیات اور کیمیا میں بی۔اے تک سامان مہیا ہے۔

## وظائف تعلیمی

### شُعبۂ فنون

انٹرمیڈیٹ | ایک وظیفہ بیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو امتحان

میٹرکیولیشن جامعہ عثمانیہ میں اول آئے اور دو وظائف پندرہ روپیہ ماہانہ کے اُن طلبہ کو جو اس امتحان میں دوم وسوم آئیں۔

چھ وظیفے پندرہ روپیہ ماہانہ کے اُن طلبہ کو جو مندرجہ ذیل مضامین میں اول آئیں:۔

(۱) انگریزی۔ (۲) دینیات۔ (۳) عربی۔ (۴) سنسکرت (۵) ریاضی۔ (۶) سائنس۔

بی۔ اے | تین وظیفے پچیس روپیہ ماہانہ کے اُن طلبہ کو جو امتحان انٹرمیڈیٹ جامعہ عثمانیہ میں اول دوم وسوم آئیں۔

سولہ وظائف بیس روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو مندرجہ ذیل مضامین میں اول آئیں:۔

انگریزی۔ دینیات۔ ریاضی۔ طبیعیات۔ کیمیا۔ اُردو۔ عربی۔ فارسی سنسکرت۔ معاشیات۔ تاریخ اسلام۔ تاریخ انگلستان۔ تاریخ ہند۔ فلسفہ (منطق ونفسیات) مرہٹی۔ کنڑی۔ تلنگی۔

[* بشرطیکہ جو طلبہ اس مضمون میں اول آئیں ان کے نشانات حاصلہ ۳۳ ۱/۳ فیصدی سے کم نہ ہوں]

ایم۔ اے | دو وظائف چالیس روپیہ ماہانہ کے اُن طلبہ کو جو امتحان بی اے جامعہ عثمانیہ کے شعبہ فنون اور شعبہ سائنس میں علی الترتیب اول اور پورے امتحان میں درجہ اول میں کامیاب ہوں۔

سات وظائف تیس روپیہ ماہانہ کے ان طلبہ کو جو مندرجہ ذیل مضامین میں اول آئیں بشرطیکہ وہ اس مضمون میں درجہ اول میں کامیاب ہوں اور پورے امتحان میں کم ازکم درجہ دوم میں کامیاب ہوں:۔

انگریزی۔ السنہ۔ تاریخ۔ فلسفہ۔ طبیعیات۔ کیمیا۔ ریاضی۔

---

## شعبۂ دینیات

| | |
|---|---|
| انٹرمیڈیٹ | ایک وظیفہ بیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو امتحان میٹریکولیشن میں اول آئے اور ایک وظیفہ پندرہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو دوم میں آئے۔ |

ایک وظیفہ پندرہ روپیہ ماہانہ کا اس طالب علم کو جو زبان عربی میں اول آئے۔

| | |
|---|---|
| بی۔ اے | ایک وظیفہ پچیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو امتحان انٹرمیڈیٹ کے جملہ مضامین میں اول آئے۔ |

ایک وظیفہ بیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو فقہ و اصول فقہ میں اول آئے۔

| | |
|---|---|
| ایم۔ اے | ایک وظیفہ چالیس روپیہ ماہانہ کا اس طالب العلم کو جو امتحان بی۔ اے میں بدرجہ اول کامیاب ہو۔ |

## وظائف رعایتی

## شعبۂ فنون

انٹرمیڈیٹ۔ بیس وظائف:-

طلبہ غیر مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم چھ روپیہ ماہانہ

طلبہ مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم دس روپیہ ماہانہ

بی۔ اے۔ بارہ وظائف:-

طلبہ غیر مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم آٹھ روپیہ ماہانہ

طلبہ مقیم اقامت خانہ۔ فی طالب علم بارہ روپیہ ماہانہ

ایم۔ اے:- ماہانہ بیس روپیہ کے پانچ وظائف

## شعبۂ دینیات

انٹرمیڈیٹ۔ سات وظائف دس روپیہ ماہانہ کے

بی۔ اے۔ دو وظائف بارہ روپیہ ماہانہ کے صرف دو سال کیلئے۔

# (۹) انٹرمیڈیٹ کالج

## (۱) سٹی انٹرمیڈیٹ کالج

حسب تحریک ناظم صاحب تعلیمات و بمنظوری مجلس اعلیٰ جامعہ عثمانیہ سرکار عالی مدرسہ فوقانیہ بلدہ میں امتحاناً دو سال کے لیے انٹرمیڈیٹ کی جماعتیں قائم کی گئی ہیں۔ مولوی سید محمد اعظم صاحب ایم۔ اے (کیمبرج) بی۔ ایس۔ سی۔ اس کالج کے صدر ہیں اور عملہ اساتذہ حسب ذیل ہے:۔

انگریزی صدیق حسن ایم۔ اے

ایس۔ دی۔ راجندرن بی۔ اے۔ ایل ٹی۔

عربی و دینیات محمد عثمان جعفری

فارسی مرزا علی رضا شیرازی

آغا محسن

اُردو ابوالظفر عبدالوحید بی۔ اے۔

تاریخ غلام قادر بی۔ اے۔

محمود علی بی۔ اے

سیادت علی خاں بی۔ اے

معاشیات علی اکبر بی۔ اے (کیمبرج)

نفسیات احمد اللہ بی۔ اے۔ بی۔ ٹی

منطق عالم علی خاں بی۔ اے بی۔ سی۔ ایل

احمد حسین خاں۔ بی۔ اے۔

ریاضی پٹواری بی۔ اے (آنرس)

| | |
|---|---|
| ریاضی | نذیر الدین بی۔اے۔ |
| طبیعیات | مرتنجی راؤ۔بی۔اے (منصرم) |
| کیمیا | احمد بن عبد اللہ۔بی۔اے۔ (منصرم) |
| سنسکرت و مرہٹی | ایس این۔جوشی بی۔اے۔ایل ایل بی۔ |

فی الحال مندرجہ ذیل مضامین کی تعلیم دیجاتی ہے:۔

انگریزی۔دینیات۔عربی۔فارسی۔اُردو۔
سنسکرت۔مرہٹی۔تاریخ۔معاشیات۔منطق
ریاضی۔نفسیات۔طبیعیات۔کیمیا۔

## (۲) اورنگ آباد انٹرمیڈیٹ کالج

اورنگ آباد میں امتحاناً دو سال کے لئے انٹرمیڈیٹ کالج قایم کیا گیا ہے۔ مولوی عبدالحق صاحب بی۔اے جو صوبہ اورنگ آباد کے صدر مہتمم تعلیمات تھے کالج کے صدر مقرر ہوئے ہیں۔ اور عملہ اساتذہ حسب ذیل ہے:۔

| | |
|---|---|
| انگریزی | جان بھگتل بی۔اے بی۔ٹی۔ |
| تاریخ ہند و اسلام | محمد ابراہیم ایم۔اے۔ |
| تاریخ انگلستان | کریم احمد لودھی بی۔اے۔بی۔ٹی۔ایم ٹی۔ |
| منطق و نفسیات | سید وہاج الدین احمد۔بی۔اے۔بی۔ٹی |
| عربی | منظور احمد |
| فارسی | مرزا آغا محمد تقی۔ |
| مرہٹی | پنڈت بھاسکر گوبند |

فی الحال مندرجہ ذیل مضامین کی تعلیم دی جاتی ہے:۔

انگریزی ۔ دینیات ۔ معاشیات ۔ تاریخ ۔
نفسیات منطق ۔ عربی ۔ فارسی ۔ مرہٹی سنسکرت ۔

## (۳) مدرسۂ نسوان نام پلی

اس مدرسہ میں انٹرمیڈیٹ کی جماعت قائم کی گئی ہے۔ فی الحال انگریزی دینیات عربی ۔ تاریخ اسلام ۔ تاریخ انگلستان کی تعلیم دی جاتی ہے ۔
مس آمنہ پوپ ایم ۔ اے ۔ ایل ۔ ار ۔ اے ۔ ایم ۔ اے ۔ آر ۔ سی ۔ ایم ۔ ایم آر ۔ اے ۔ ایس اس درس گاہ کی نگران ہیں ۔ اور معلمات حسب ذیل ہیں :۔

| | |
|---|---|
| انگریزی | مس گلسن ۔ بی ۔ اے ۔ ایل ٹی ۔ |
| اُردو و دینیات | افسر سلطانہ بیگم ۔ |
| عربی و تاریخ اسلام | نوشابہ خاتون بی ۔ اے ۔ |
| تاریخ انگلستان | مس آمنہ پوپ ایم ۔ اے ۔ |

# (۱۰) دارالترجمہ

---

دارالترجمہ آبان سنہ ۱۳۲۶ف میں مولوی عبدالحق صاحب کی نگرانی میں قائم ہوا تھا۔ (۵۴۱) کتابیں ترجمے کے لئے منتخب ہوئی تھیں جن میں سے (۶۸) کتابوں کا ترجمہ شائع ہو چکا ہے اور بقیہ کتابیں یا تو زیر طبع ہیں یا زیر ترجمہ و نظر ثانی ہیں۔ ایم۔ اے کی جماعتوں کے لئے جن مختلف مضامین کی کتابوں کی ضرورت ہے ان کے ترجمہ کے لئے ضروری انتظام کیا جا رہا ہے۔

دارالترجمہ کے اسٹاف میں ایک ناظم (۵۰۰ تا ۱۰۰۰) بارہ مترجم۔ چھ ۳۵۰ تا ۶۰۰ اور چھ (۲۵۰ تا ۴۰۰) مقرر ہیں اور انکے علاوہ ایک ناظر ادبی (۵۰۰) اور ایک ناظر مذہبی (۵۰۰) ہیں۔ تنخواہ یاب مترجمین کے علاوہ کتابوں کی ایک بڑی تعداد بیرونی اشخاص سے اجرت پر ترجمہ کرائی جاتی ہے۔

حسب ذیل اصحاب فی الوقت مامور بہ کار ہیں:۔

محمد عنایت اللہ بی۔ اے ۔ ناظم

| | |
|---|---|
| عبداللہ العمادی | ناظر مذہبی |
| نواب حیدر نواز جنگ بہادر | ناظر ادبی |
| قاضی تلمذ حسین ایم۔ اے | مترجم تاریخ |
| مسعود علی بی۔ اے | مترجم قانون |
| مرزا محمد ہادی بی۔ اے | مترجم فلسفہ |
| سید ہاشمی | مترجم تاریخ |
| محمد ابراہیم ایم۔ اے مولوی فاضل | مترجم عربی |
| شیخ برکت علی بی۔ اے | مترجم ریاضی |

| | |
|---|---|
| سردار بلدیو سنگھ بی اے | مترجم کیمیا |
| فدا علی | مترجم فارسی |
| رشید احمد بی۔ اے | مترجم معاشیات |
| شبیر حسین جوش | مترجم ادب انگریزی |
| احسان احمد | مترجم فلسفہ |

---

# (۱۱) رصدگاہ نظامیہ

**تمہید** | نواب ظفر جنگ بہادر نے اپنے قیام یورپ کے زمانے میں اپنے ذاتی استعمال کے لئے دو خاص بڑی دوربینیں لے رکھی تھیں جنکو اُنھوں نے بعد میں تحفتاً سرکار عالی میں پیش کر دیں۔ یہی زمانہ سے رصدگاہ کی تاریخ شروع ہوئی۔ ہے جبوقت اس عطیہ کا مسئلہ حکومت سرکار عالی کے زیر غور تھا مسٹر حیدری (نواب حیدر نواز جنگ بہادر) نے جو اُسوقت معتمد فینانس تھے اور اب صدر المہام فینانس ہیں ایک طویل یادداشت میں اس عطیہ کی اہمیت جتائی اور بتایا کہ حکومت کو ایک نادر موقعہ حیدرآباد میں ایک رصدگاہ کے قیام اور علم ہئیت کی اشاعت کا ہاتھ آیا ہے۔ اس تجویز کے مطابق پیشگاہ حضرت اقدس واعلیٰ سے بکمال عطوفت منظوری صادر فرمائی گئی اور یہ طے پایا کہ ان دوربینوں کے ساتھ اور ضروری آلات فراہم کر کے ایک مکمل رصدگاہ کی بنیاد ڈالی جائے۔ ۱۹۰۸ء میں مسٹر چیٹ اوڈ ناظم رصدگاہ مقرر ہوئے اُنھوں نے اپنے ورود حیدرآباد کے بعد ہی ایک مناسب مقام کا انتخاب کیا اور آلات کی تنصیب کے لئے ضروری عمارتوں کی تعمیر شروع کروادی۔ سنہ ۱۹۱۰ء کے شروع میں جبکہ رصدگاہ کا باضابطہ افتتاح عمل میں آیا عکاسی استوائی دوربین ( Photographic equatorial ) نصب کی گئی۔ لیکن اس دوربین سے باقاعدہ کام فوراً شروع نہ کیا جاسکا۔ کیونکہ اس کی بعض اجزاء کو ضروری مرمت کے لئے انگلستان

بھیجا گیا تھا۔ اور دُور بین کو از سر نو گردشی حرکت کے لئے ترتیب دیا گیا۔
مسٹر ہیٹ اوڈ نے اپنے زمانہ ملازمت میں جو ۱۹۱۴ء میں ختم ہوئی تھی
باقاعدہ فلکی مشاہدات شروع کر دیئے تھے اور اپنے عملہ کو اچھی خاصی
مشق کرادی تھی۔ انکے بعد نظامت پر مسٹر پوکاک کا تقرر ہوا انھوں نے
رصدگاہ کے مفوضہ کام کو پوری کوشش اور سرگرمی کیساتھ نہایت اچھے پیانہ پر جاری
رکھا۔ ان کی زیر نگرانی تمام شاخوں میں قابل قدر ترقی ہوئی۔ صاحب
موصوف اکتوبر ۱۹۱۸ء میں انتقال کیا اور اس وقت تک رصدگاہ
کے مشاہدات کے نتائج دو جلدوں میں شایع ہو چکے تھے۔ نومبر ۱۹۱۹ء میں
رصدگاہ کا الحاق جامعہ عثمانیہ کے ساتھ عمل میں آیا اور اس کے انتظام کی
نگرانی مجلس اعلیٰ کے ذمہ کی گئی۔

**فہرست آلات** | رصدگاہ کے مخصوص آلات حسب ذیل ہیں:۔

(۱) ایک ۸" والی عکاسی دوربین مع ضروری سامان کے

(۲) ″ ″ ۱۵" ″ دوربین مشاہدات کے لئے جو استوائی
نصب ہے (اسکی تنصیب ۱۹۲۲-۱۹۲۳ء میں موجودہ ناظم
کی نگرانی میں عمل میں آئی)۔

(۳) ایک ۳/۴ ۲" والا آلہ مرور۔

(۴) دو نجومی گھڑیالیں اور ایک بحری وقت پیما۔

(۵) برق منتقل کرنے والے رقاصوں کا ایک سٹ
اور ان کیساتھ ربط و تعلق رکھنے والے ڈائل)۔

ان کے علاوہ حال ہی میں (۱۹۲۳ء) ملن شا زلزلہ نگار بھی
تعمیر کیا گیا ہے جس کو عکاسی دُوربین کے نیچے کے کمرے میں عارضی طور پر

نصب کیا گیا ہے۔

ہئیتی کام | رصدگاہ کے قیام کے وقت قرار پایا تھا کہ جو بھی کام کیا جائے ایک باضابطہ نظام عمل کے مواتق کیا جائے اور ساتھ ہی معقول سائنٹفک اہمیت رکھتا ہو۔ منفرد اکتشافات کی طرف توجہ منعطف کرنے کے بجائے رصدگاہ کا نصب العین یہ رہا ہے کہ ایک درمیانی طریق کار اختیار کیا جائے۔ اس طرح پر کہ کسی بڑے ہئیتی کام کے نظام العمل میں مسلسل شرکت کی وجہ سے علم ہئیت کی ترقی میں ایک حد تک اعانت بھی ہو اور ساتھ ہی ان خاص تحقیقات کو بھی نظر انداز نہ کیا جائے جن کا نفس مضمون سے تعلق ہو۔

جب رصدگاہ باقاعدہ کام کے لئے ہر طرح تیار ہو چکی تو مستاز ہئیت دانوں (سر ڈیوڈ گل، پروفیسر ٹرنر وغیرہ) نے مشورہ دیا کہ یہ رصدگاہ اس عظیم بین الاقوامی کام "نقشہ آسمان کی ترتیب" (Carte du ciee) میں معقول اعانت کر سکتی ہے۔

حکومت سرکار عالی اس مشورہ پر کاربند ہونے کے لئے رضامند ہوگئی اور وہ کام رصدگاہ نظامیہ کے سپرد ہوا جو ناموافق حالات کی وجہ سے جنوبی امریکہ کی رصدگاہ انجام نہیں دے سکتی تھی۔ یہ کام تقریباً مکمل ہو چکا ہے اور تقریباً آدھے حصے کے ابتدائی نتائج شائع ہو چکے ہیں۔

گرب استوائی سے جو ۱۹۲۳ء میں نصب کی گئی ہے چند متغیر ستاروں کا باقاعدہ مشاہدہ شروع ہو گیا ہے۔ اس دوربین کے مشاہدے اسکی طاقت کی وجہ سے ان ستاروں کے مقامات اول پر خاص طور پر کارآمد ہیں۔

آلہ مرور کو گھڑیال کی باضابطہ تصحیح کے لئے استعمال کیا جاتا ہے۔
اور یہ تجویز ہے کہ حیدرآباد کے توپ کے وقت کو برقی اشارات کے ذریعہ
رصدگاہ کی معیاری کلاک کے صحیح وقت کے مطابق رکھا جائے ۔
ورستمبر ۱۹۲۳ء سے زلزلہ نما کے روزانہ ریکارڈ حاصل کئے جاتے ہیں
اور نتائج کو بین الاقوامی مجلس زلزلہ نگاری کے پاس بھیجدیا جاتا ہے۔

مطبوعات | رصدگاہ کی مطبوعات میں حیدرآباد کی ہیئتی فہرست کی جلدیں اول دوم سوم وچہارم اہم ترین حیثیت رکھتی ہیں خالص فن سے متعلق متعدد مضامین جن کی تعداد تیس تک پہونچ چکی ہے مختلف رسائل میں شائع ہوچکے ہیں ۔

کتب خانہ | ایک مختصر کتب خانہ بھی جس میں فی الحال (۶۰۰) کتابیں ہیں تکمیل پارہا ہے ۔ان کتابوں کا ایک حصہ دوسری رصدگاہوں کی ان مطبوعات پر مشتمل ہے جو تبادلے میں وصول ہوئے ہیں ۔

عملہ | تین مددگاروں ۔آٹھ شمار کنندوں ۔ ایک اہلکار ۔ اور ایک کاریگر پر مشتمل ہے ۔

مسٹر بھاسکرن ۔ایم ۔اے ۔ایف ۔ار ۔اے ۔ایس اسوقت ناظم ہیں ۔

# (۱۲) قواعد و مضامین امتحان

## شعبہ فنون

### امتحان میٹریکیولیشن

(۱) امتحان میٹریکیولیشن ہر سال ایک مرتبہ حیدرآباد۔ اورنگ آباد اور گلبرگہ میں ان اوقات اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مقرر کرے۔

(۲) امتحان مذکور میں حسب ذیل طلبہ شریک ہوسکیں گے:۔

(الف) جملہ ایسے امیدوار جنہوں نے کسی مدرسہ یا مدارس فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ میں باضابطہ تعلیم حاصل کی ہے۔ ایسے امیدوار "امیدواران مدارس" کہلائیں گے۔

(ب) جملہ ایسے امیدوار جنہوں نے خانگی طور پر اندرون یا بیرون ممالک محروسہ سرکارعالی امتحان مذکور کے لئے تعلیم پائی ہے۔

(ج) جملہ ایسے امیدوار جنہوں نے سرکارعالی کے پاس ۱۹۰۶ء کے قبل پنجاب یونیورسٹی کے امتحان "مولوی" یا "منشی" میں کامیابی حاصل کی ہو۔

ایسے امیدواروں کو صرف مضمون انگریزی میں امتحان دینا ہوگا لیکن جو امیدوار امتحان منشی میں کامیاب ہیں انکو دینیات یا اخلاقیات میں بھی امتحان دینا ہوگا۔ اور ان مضمون یا مضامین میں کامیابی کے بعد وہ پورے امتحان میٹریکیولیشن میں کامیاب

تصور کئے جائیں گے۔

(۳) کوئی امیدوار اس وقت تک امتحان میں شریک نہ کیا جائے گا جب تک کہ وہ جس سال کے امتحان میں شرکت کی درخواست کرتا ہے اس کے ماہ فبروری تک اس کا سن پندرہ سال نہ ہو جائے۔

(۴) امتحان میں شرکت کے لئے درخواستیں فارم مقررہ پر معہ فیس آغاز امتحان سے کم سے کم دو ماہ قبل مسجل کے پاس پہنچ جانی چاہئے۔ امیدواران مدارس کے لئے دس روپیہ فیس ہوگی امیدواران مندرجہ دفعہ (۲) (ب) کے لئے پندرہ روپیہ اور امیدواران مندرجہ دفعہ (۲) (ج) کے لئے پانچ روپیہ فیس ہوگی۔

(۵) امیدواران مدارس کو درخواست کے ساتھ اس مدرسہ کے صدر مدرس کی دستخط سے حسب ذیل صداقتنامے پیش کرنے ہونگے جس میں وہ بوقت شرکت تعلیم پاتے ہوں:۔

(۱) صداقت نامہ حاضری اس امر کا کہ طالب علم جماعت میٹریکولیشن میں امتحان سے قبل کے سال تعلیمی میں مدرسہ جتنے روز کھلا ہوا تھا ان کے کم از کم ساٹھ فیصدی ایام میں حاضر تھا۔

(۲) صداقتنامہ اس امر کا کہ مدرسہ میں طالب علم کا چال چلن اچھا تھا۔

(۳) صداقتنامہ عمر حسب دفعہ (۳)

ان صورتوں میں جنمیں صدر مدرس نے سفارش کی ہو مجلس انتظامی کافی وجوہ کے لحاظ سے کمی حاضری کو جس کی مقدار (۳۱) ایام سے زائد نہ ہوگی معاف کر سکیگی جب کسی طالب علم نے امتحان سے

قبل کے سال میں دو یا زائد مدارس میں تعلیم پائی ہو تو اسکی حاضری کو شمار کرتے وقت اس مدت میں اس نے جن جن مدارس میں تعلیم پائی ہو ان کی مجموعی حاضری کو شمار کیا جائیگا۔

( ۶ ) امیدواران مندرجہ دفعہ (۲) (ب) حسب ذیل صداقتنامجات کسی سرکاری مدرسہ فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ کے صدر مدرس کا پیش کریں۔

(۱) صداقتنامہ اس امر کا کہ طالب علم نے آزمائشی امتحان میں (جو جامعہ عثمانیہ کے امتحان داخلہ کے لئے خاص طور پر لیا گیا تھا) شریک ہو کر کامیابی حاصل کی ہے۔

(۲) چال چلن کا صداقت نامہ۔

(۳) صداقت نامہ عمر حسب دفعہ (۳)

( ۷ ) امیدواران مندرجہ دفعہ (۲) (ج) کو علاوہ اس امتحان کے اصل صداقت نامہ کے جس میں انھوں نے کامیابی حاصل کی اور جس کی بنا پر درخواست پیش کی ہے حسب ذیل صداقتنامجات کسی سرکاری مدرسہ فوقانیہ مسلمہ جامعہ عثمانیہ کے صدر مدرس کے پیش کرنے ہونگے:۔

(۱) صداقتنامہ اس امر کا کہ امیدوار نے آزمائشی امتحان میں (جو جامعہ عثمانیہ کے امتحان داخلہ کے لئے خاص طور پر لیا گیا تھا) شریک ہو کر مضامین انگریزی اور دینیات میں کامیابی حاصل کرلی ہے۔

(۲) چال چلن کا صداقت نامہ۔

(۳) صداقت نامہ عمر بروے دفعہ (۳)

( ۸ ) ایسے امیدوار جن کو ایک دفعہ امتحان میٹریکولیشن میں شرکت کی

اجازت دی گئی تھی مابعد کے کسی امتحان میں خانگی امیدوار کی حیثیت سے زیر دفعہ (۲) (ب) اور (۲) (ج) شریک ہوسکتے ہیں ایسے امیدواروں کو صرف اول الذکر دو صداقتنامے پیش کرنے ہونگے۔

(۹) درخواست شرکت اور مقررہ فیس و صداقت نامہ جات وصول ہونے پر مسجل امتحان سے کم از کم دو ہفتہ قبل فیس موصولہ کی رسید امیدوار کے پاس بھجوانے کا انتظام کرے گا۔ جو امتحان گاہ میں داخلہ کے وثیقہ کا کام بھی دیگی اور جس کو امیدوار کو عند الطلب پیش کرنا ہوگا۔

(۱۰) جو امیدوار امتحان میں ناکامیاب ہوں یا امتحان میں شریک نہ ہوں ان کو فیس کی واپسی کے مطالبہ کا حق نہ ہوگا۔

(۱۱) امتحان میٹریکیولیشن مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا۔ باستثنائے مضامین ذیل سب پرچے اردو میں ہونگے۔ اور انکا جواب بھی اردو میں دیا جائیگا:۔

(۱) اجملہ یورپین زبانوں کے لئے بالعموم زبان انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۲) سنسکرت پالی اور پراکرت کے لئے وہی زبان یا اردو یا انگریزی ذریعہ امتحان ہوسکتی ہے۔

(۳) اردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری مروجہ زبانوں میں ذریعہ امتحان وہی زبان یا اردو ہوگی۔

نوٹ: مندرجہ بالا مستثنیٰ صورتوں میں مسجل تاریخ امتحان سے چھ ماہ قبل اس زبان کا اعلان کردیں گے جس میں پرچہ مرتب ہوگا اور امیدواروں کو اسی زبان میں جواب لکھنے ہونگے الا اس صورت میں کہ پہلے ہی سے انہیں کسی دوسری زبان مندرجہ بالا میں جواب دینے کی اجازت دی گئی ہو۔

(۱۴) مضامین امتحان حسب ذیل دو گروپ پر مشتمل ہونگے۔ طلبا کو اختیار ہوگا ان دو گروپ سے کسی ایک گروپ کو لیں :۔

| گروپ الف :۔ | گروپ ب :۔ |
| --- | --- |
| (۱) انگریزی۔ | (۱) انگریزی۔ |
| (۲) اُردو۔ | (۲) اُردو۔ |
| (۳) ریاضی ابتدائی | (۳) ریاضی علی سوائے بعض سوالات ابتدائی |
| (۴) تاریخ ہند و جغرافیہ | (۴) تاریخ ہند و جغرافیہ۔ |
| (۵) دینیات یا اخلاقیات | (۵) دینیات یا اخلاقیات۔ |
| (۶) ایک مضمون اختیاری :۔ | (۶) سائنس۔ |

(ا) تاریخ انگلستان

یا

(اا) السنہ ذیل میں سے ایک :۔

عربی۔ فارسی سنسکرت۔ مرہٹی تلنگی۔

کنڑی۔ ٹامل۔ فرانسیسی جرمنی۔ لاطینی۔

نوٹ۔ جو طلبہ گروپ الف لیں گے ان کے لئے میٹرک کی جماعت میں ہفتہ میں تین تین گھنٹہ سائنس کی تعلیم لازمی ہوگی۔ طلبہ اناث کے لئے معاشیات خانہ داری کی تعلیم لازمی ہوگی مگر ان مضامین میں کوئی امتحان نہ ہوگا۔

نصاب ضمیمہ (الف) میں مندرج ہے۔ (صفحہ ۲۵۱)

(۱) انگریزی

انگریزی میں دو پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے۔ پہلا پرچہ (۱۰۰ نشانات) کتب مطالعہ تفصیلی صرف و نحو اور محاورات پر ہوگا۔ دوسرا پرچہ حسب ذیل ہوگا۔

مضمون نویسی اور ترجمہ از اردو۔ (۷۰ نشانات)

کتب مطالعہ سرسری ۴۰ نشانات

## (۲) اُردو

دو پرچے دو گھنٹے کے ہونگے۔

پرچہ اول کتب مقررہ۔ ۵۰ نشانات

پرچہ دوم۔ صرف و نحو۔ ۲۰ نشانات

مضمون نویسی ۳۰ نشانات

## (۳) ریاضی ابتدائی (برائے طلبہ گروپ الف)

پرچہ اول حساب و جبر و مقابلہ تین گھنٹے ۹۰ نشانات — حساب ۵۰ نشانات، جبر و مقابلہ ۴۰ نشانات

پرچہ دوم ہندسہ (جامٹری) عملی و مساحت (مینسوریشن) ڈھائی گھنٹے۔ ۶۰ نشانات — ہندسہ (جامیٹری) عملی ۵۰ نشانات، مساحت ۱۰ نشانات

## ریاضی اعلیٰ (برائے طلبہ گروپ ب)

پرچہ اول۔ حساب و جبر و مقابلہ تین گھنٹے۔ ۱۰۰ نشانات — حساب ۴۰ نشانات، جبر و مقابلہ ۶۰ ״

پرچہ دوم۔ ہندسہ (عملی و نظری) اور مساحت تین گھنٹے۔ ۱۰۰ نشانات — ہندسہ عملی و نظری ۷۰ نشانات، مساحت ۳۰ نشانات

## (۴) تاریخ ہند و جغرافیہ

دو پرچے دو گھنٹے کے ہونگے:-

پرچہ اول۔ تاریخ ہند ۵۰ نشانات

پرچہ دوم۔ جغرافیہ عالم و جغرافیہ ہند تفصیلی ۵۰ نشانات

## (۵) دینیات یا اخلاقیات

اس مضمون میں ایک پرچہ تین گھنٹے کا ہوگا۔ ۱۰۰ نشانات

## (۶) تاریخ انگلستان یا السنہ
(برائے طلبہ گروپ الف)

تاریخ انگلستان :-

اس مضمون میں ایک پرچہ (۱۰۰ نشانات) تین گھنٹے کا ہوگا۔

السنہ :-

السنہ میں سے ہر ایک میں دو پرچے دو دو گھنٹے کے ہونگے پہلا پرچہ (۶۰ نشانات) کتب مقررہ پر ہوگا اور دوسرا پرچہ (۴۰ نشانات) قواعد و ترجمہ پر ہوگا۔

## سائنس (طبیعیات و کیمیا)
(برائے طلبہ گروپ ب)

اس مضمون میں ایک پرچہ (۱۰۰ نشانات) تین گھنٹہ کا ہوگا۔

(۱۳) کامیابی امتحان کے لئے ہر امیدوار کے واسطے ضروری ہوگا کہ وہ ہر مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل کرے لیکن اگر کوئی امیدوار صرف ایک مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل نہ کرے تو وہ بھی کامیاب قرار دیا جائیگا بشرطیکہ مضمون مذکور میں اس نے (۲۵) فیصدی نشانات حاصل کئے ہوں اور بہ حیثیت مجموعی جملہ مضامین میں اس کے نشانات محصلہ (۴۰) فیصدی ہوں۔

(۱۴) کامیاب امیدواروں میں سے جو جملہ نشانات میں سے (۶۰) فیصدی حاصل کریں وہ درجہ آنرز میں قرار دیئے جائیں گے جو (۵۰) فیصدی حاصل کریں وہ درجہ اول میں جو (۴۰) فیصدی حاصل کریں درجہ دوم میں اور باقی درجہ سوم میں۔ جو امیدوار درجہ آنرز اور درجہ اول میں

کامیاب ہونگے فہرست نتائج میں ان کے ناموں کی ترتیب بلحاظ نشانات محصلہ ہوگی۔ درجہ دوم اور سوم میں جو امیدوار کامیاب ہوں انکی فہرست بہ لحاظ نشان سلسلہ مرتب ہوگی۔

(۱۵) کامیاب امیدوار کو ایک صداقت نامہ دستخطی مسجل دیا جائے گا جس میں تاریخ امتحان درج ہوگی اور ان مضامین کی صراحت ہوگی جو امیدوار نے امتحان مذکور میں لئے تھے اور اس درجہ کی جس میں وہ کامیاب ہوا ہو۔

(۱۶) گروپ واری کامیابی کے لئے امتحان تین گروپ میں تقسیم ہوگا:۔

(۱) انگریزی

(۲) دینیات

(۳) بقیہ مضامین امتحان

اگر کوئی امیدواران میں سے کسی گروپ میں کامیاب ہوجائے تو آئندہ امتحان میں اس گروپ میں امتحان دینے سے مستثنیٰ ہوگا۔ کسی گروپ میں کامیابی کے لئے اس گروپ کے ہر مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل کرنا ضروری ہوگا۔

(۱۷) مسجل کا فرض ہوگا کہ مدارس فوقانیہ سلسلہ جامعہ عثمانیہ کی فہرست اطلاع عام کے لئے مرتب و شائع کرے۔

---

## امتحان انٹرمیڈیٹ

(۱) امتحان انٹرمیڈیٹ ہر سال بلدہ حیدرآباد میں ایک مرتبہ ان اوقات اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مقرر کرے۔

(۲) امتحان مذکور میں حسب ذیل طلبہ شریک ہوسکیں گے :-

(i) امتحان میٹریکیولیشن جامعہ عثمانیہ کے جملہ کامیاب طلبہ جنہوں نے میٹریکیولیشن کے بعد کم از کم دو تعلیمی سال تک جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں نصاب مقررہ کی تعلیم پائی ہو۔

(ii) جملہ طلبہ جنہوں نے ہندوستان کی کسی یونیورسٹی کا امتحان میٹریکیولیشن یا امتحان ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ یا کسی دوسرے امتحان میں کامیابی حاصل کی ہو جسکو جامعہ عثمانیہ اپنے امتحان میٹریکیولیشن کے مساوی قرار دے اور انھیں بہ حیثیت انڈر گراجویٹ جامعہ میں داخل کرلیا گیا ہو اور بعد کامیابی امتحان میٹریکیولیشن کم از کم دو تعلیمی سال تک جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں نصاب مقررہ کی تعلیم پائی ہو۔

نوٹ۔ سرکار عالی کے امتحان ہائی اسکول لیونگ سرٹیفکٹ بورڈ میں جو طلبہ قدیم قواعد کے تحت کامیاب ہوئے ہوں وہ کلیہ میں صدر کلیہ کی صوابدید پر شریک کئے جائیں گے۔ جو طلبہ جدید قواعد کے تحت کامیاب ہوئے ہوں اور اردو کو بطور زائد زبان کے لی ہو یا مضمون نویسی کے لئے اس کا انتخاب کیا ہو وہ بلا کسی شرط کے داخل کرلئے جائیں گے۔ جن طلبہ نے جدید قواعد کے تحت اردو اس طرح نہ لی ہو صدر کلیہ کو اردو دانی کے متعلق اطمینان دلانے پر شریک کرلیئے جائیں گے۔ اس اردو دانی کے امتحان کے لئے کوئی فیس نہیں لیجائے گی۔

(۲) برٹش انڈیا کے مختلف صوبہ جات کے امتحان ہائی اسکول

کے کامیاب طلبہ بھی جامعہ عثمانیہ میں شریک ہوسکیں گے
بشرطیکہ جس صوبہ کے وہ باشندے ہوں اس صوبہ کی کسی
یونیورسٹی میں وہ شرکت کے مستحق ہوں اور صدر کلیہ کو اردو
دانی کے متعلق اطمینان دلائیں۔

(iii) طلبہ جنھوں نے امتحان کے قبل ایک سال تک جامعہ عثمانیہ
کے کسی کلیہ میں باضابطہ تعلیم حاصل کی ہو اور جن کو تحت
دفعہ (۳) قواعد ہذا ایک سال قبل کی تعلیم کو شمار کرنے کی اجازت
دی گئی ہو جو انھوں نے کسی دوسری یونیورسٹی مسلمہ جامعہ عثمانیہ
کے کسی کلیہ میں حاصل کی ہو۔

(۳) کسی طالب علم کو جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ کی جماعت سال دوم میں
شریک کیا جاسکتا ہے۔ بشرطیکہ وہ ایک صداقتنامہ اس کلیہ کے
صدر کا جس میں وہ سال ماسبق میں شریک تھا۔ (اور جو کسی یونیورسٹی
مسلمہ جامعہ عثمانیہ سے ملحق ہو) اس امر کا پیش کرے کہ اُس نے کلیہ
مذکور کے پہلے سال میں حسبِ قواعد اُس یونیورسٹی کے جس سے کہ
وہ منتقل ہورہا ہے باضابطہ تعلیم پائی ہے اور یہ کہ وہ صدر کلیہ کی
رائے میں کلیہ کی جماعت سال دوم میں ترقی پانے کا مستحق ہے۔

(۴) جامعہ کے کسی کلیہ سے کسی طالبِ علم کو امتحان انٹرمیڈیٹ کے کسی
مضمون سائنس میں جس کے لئے بروے قواعد ہذا عملی تعلیم کی ضرورت
ہے اُسوقت تک شرکت کی اجازت نہ دی جائے گی جب تک کہ
وہ صدر کلیہ کا ایک صداقت نامہ اس امر کا پیش نہ کرے کہ اس نے
کلیہ کے دار التجارب میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی ہے۔ بروے دفعہ (۵)

قواعد ہذا جو امیدوار شریک امتحان ہوں اگر وہ مضامین سائنس لیں تو انھیں اس امر کی تصدیق پیش کرنی ہوگی کہ انھوں نے کسی دارالتجارب مسلمہ جامعہ عثمانیہ میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی ہے ۔

( ۵ ) طبقاتِ ذیل کے اشخاص کو جو جامعہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے طالب علم نہ ہوں امتحان ہذا میں بطور خانگی شرکت کی اجازت دیجائیگی ۔

(الف) سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کے ساعئہ کنندہ عہدہ دار اور پورا وقت کام کرنے والے مدرسین جو کسی ایسے مدرسہ میں کارگزار ہوں جو مسلمہ جامعہ یا سررشتہ تعلیمات ہو بشرطیکہ صدر مہتمم تعلیمات اس امر کی تصدیق کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

( ب ) مددگاران دارالتجارب جو جامعہ کے کسی کلیہ میں ملازم ہوں بشرطیکہ وہ صدر کلیہ کا جس میں وہ ملازم ہوں ایک صداقتنامہ جس کی جملہ امیدواران سائنس کو زیر دفعہ (۴) ضرورت ہے دارالتجارب کے کام کے متعلق پیش کریں اور صدر موصوف کا ایک اور صداقتنامہ اس امر کا پیش کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

( ج ) پورا وقت کام کرنے والے محافظین کتب خانہ جو جامعہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے کتب خانہ یا کتب خانہ آصفیہ یا کسی ایسے کتب خانہ میں ملازم ہوں جس کو مجلس انتظامی نے اس غرض کیلئے

تسلیم کیا ہو۔ بشرطیکہ وہ محافظ کتب خانہ کا جس میں کہ وہ ملازم
ہوں ایک صداقت نامہ اس امر کا پیش کریں کہ تاریخ درخواست
شرکتِ امتحان سے پہلے انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل
مستحسن خدمات انجام دی ہیں۔

(ھ) امیدواران اناث۔

بشرطیکہ جملہ صورتوں میں تاریخ کامیابی امتحان میٹرکیولیشن
یا کسی دوسرے مساوی امتحان سے تاریخ امتحان ہذا
تک کم از کم دو تعلیمی سال گزر چکے ہوں۔

(۶) جامعہ کے کسی کلیہ کے امیدوار جن کو امتحان میں شرکت کی اجازت
دی گئی تھی اگر وہ کسی وجہ سے شریک نہ ہو سکیں یا شریک ہو کر ناکام
رہے ہیں تو ان کو امتحان مابعد میں بطور خانگی طالب علموں کے
شرکت کی اجازت دی جائے گی بشرطیکہ وہ انھیں مضامین کو لیں
جن میں وہ امتحان سابق میں شریک ہوئے تھے۔ اگر وہ مضامین
بدلنا چاہیں تو نئے مضمون یا مضامین میں انھیں مقررہ مدت تک
باقاعدہ تعلیم حاصل کرنی ہوگی۔

(۷) اس امتحان میں شرکت کے لئے خانگی امیدواروں کی درخواستیں
فارم مقررہ پر مستجل کے پاس امتحان سے کم از کم دو ماہ قبل معہ فیس
مبلغ بیس روپیہ فی کس پہنچ جانی چاہیں۔

(۸) امیدواران کلیہ کی درخواست ہائے شرکتِ امتحان اور صداقتنامہ
جات حاضری فارم مقررہ پر معہ فیس فی کس بیس روپیہ صدر کلیہ
ایسے وقت میں روانہ کردیں کہ وہ مستجل کے پاس امتحان سے چھ

ہفتہ قبل پہنچ جائیں ۔

خاص صورتوں میں صدر کلیہ صداقت نامجات حاضری کو روک سکتے ہیں لیکن ایسے صداقتنامجات ہر حالت میں محل کے پاس امتحان سے کم از کم تین ہفتہ قبل پہنچ جانے چاہئیں ۔

ہر مضمون میں جس میں کہ امیدوار امتحان دینے کا خواہشمند ہو جس قدر درس ہوئے ہوں ان کے کم از کم (۶۶) فیصدی میں حاضری ضروری ہوگی مجلس انتظامی کو اختیار رہیگا کہ وہ جامعہ کے کسی کلیہ کے صدر کی سفارش پر حاضری میں اگر کمی واقع ہوئی ہو تو اس کو کافی وجوہ کے مدنظر معاف کر دے ۔

(۹) درخواست شرکت و فیس مقررہ اور امیدواران کلیہ کی صورت میں صداقت نامجات حاضری وصول ہونے پر محل کم از کم امتحان سے دو ہفتے قبل صدر کلیہ یا صدر مہتمم مدارس یا مدرسہ یا کتب خانہ وغیرہ (جیسی کہ صورت ہو) کے افسر اعلیٰ کے پاس ہر ایک فیس موصولہ کی رسید بھجوا دیں گے جو امتحان گاہ میں داخلہ کے وثیقہ کا کام بھی دیگی اور جسے امیدوار کو امتحان گاہ میں عند الطلب پیش کرنا ہوگا ۔

نوٹ جو امیدوار امتحان میں کامیاب نہ ہوں یا کسی وجہ سے امتحان میں شریک نہ ہوں تو ان کو فیس کی واپسی کا مطالبہ کرنے کا حق نہ ہوگا ۔

(۱۰) امتحان انٹرمیڈیٹ مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا باستثنا مضامین ذیل سب پرچہ اردو میں ہونگے اور ان کا جواب بھی اردو

میں دیا جائے گا :-

(۱) جملہ یورپین زبانوں کے لئے بالعموم زبان انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۲) سنسکرت پالی اور پراکرت کے لئے وہی زبان یا اُردو یا انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۳) اُردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری مروجہ زبانوں میں ذریعہ امتحان وہی زبان یا اُردو ہوگی۔

نوٹ : مندرجہ بالا مستثنیٰ صورتوں میں مہتمم تاریخ امتحان سے چھ ماہ قبل اس زبان کا اعلان کردیں گے جن میں پرچہ مرتب ہوگا اور امیدواروں کو اسی زبان میں جواب لکھنے ہونگے اِلّا اس صورت میں کہ پہلے ہی سے انھیں کسی دوسری زبان مندرجۂ بالا میں جواب دینے کی اجازت دی گئی ہو۔

(۱۱) مضامین امتحان و تفصیل پرچہ جات حسب ذیل ہیں :-

(أ) انگریزی۔

انگریزی میں تین پرچہ تین تین گھنٹے کے ہونگے۔ پہلا پرچہ کتب نثر مقررہ پر (۱۰۰ نشانات) دوسرا کتب مقررہ نظم (۶۵ نشانات) اور کتب مطالعہ سرسری (۳۵ نشانات) پر ہوگا۔ اور تیسرا (۱۰۰ نشانات) مضمون نویسی، بے پڑھی ہوئی عبارتیں اور ترجمہ پر ہوگا۔

(أأ) مندرجہ ذیل دو گروپ سے کسی ایک گروپ کے کوئی تین مضامین :-

# گروپ (الف)

## (۱) تاریخ یونان و روما

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہوں گے جس میں تاریخی

جغرافیائی سوالات شامل ہونگے :۔

پرچہ اول۔ تاریخ یونان۔ تا وفات سکندر (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم۔ تاریخ روما۔ آگسٹس کی تخت نشینی تک (۱۰۰ نشانات)

## (۲) تاریخ انگلستان (سیاسی و دستوری)

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جس میں تاریخی

جغرافیائی سوالات شامل ہونگے :۔

پرچہ اول۔ ۱۴۴۸ء سے ۱۴۸۵ء تک (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم۔ ۱۴۰۵ء سے ختم تک۔ (۱۰۰ نشانات)

## (۳) تاریخ نظم و نسق ہندوستان

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جس میں تاریخی

جغرافیائی سوالات شامل ہونگے :-

پرچہ اول عہد ہنود و اسلام (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم - عہد انگریزی شمول آئین طانوی حکومت ہند - (۱۰۰ نشانات)

## (۴) تاریخ یورپ سنہ ۱۷۸۹ء تا سنہ ۱۹۱۴ء

اس مضمون پر تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جس میں تاریخی

جغرافیائی سوالات شامل ہونگے :-

پرچہ اول - یورپ (قرون وسطیٰ) (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم - یورپ جدید (۱۰۰ نشانات)

## (۵) تاریخ اسلام

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے جس میں تاریخی

جغرافیائی سوالات شامل ہونگے :-

پرچہ اول - عہد مبارک حضرت رسول اللہ و خلفائے

راشدین و بنی امیہ مشرقی (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم - بنی امیہ مغربی و بنی عباس (۱۰۰ نشانات)

## (۶) معاشیات

معاشیات میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے :-

پرچہ اول - معاشیات عام (۱۰۰ نشانات)
پرچہ دوم - معاشیات ہند (۱۰۰ نشانات)

## (۷) السنہ جدید

مندرجہ ذیل زبانوں سے کوئی ایک :-
اُردو - فارسی - مرہٹی - تلنگی - کنڑی - ٹامل - فرانسیسی - جرمنی -
السنہ مذکور میں سے ہر ایک میں دو پرچے تین تین گھنٹے کے ہونگے -
پرچہ اول (۱۰۰ نشانات) مقررہ کتب نصاب پر ہوگا -
پرچہ دوم (۱۰۰ نشانات) صرف نحو مضمون نویسی اور ترجمہ کا ہوگا
جس میں طلبہ سے ایک مضمون لکھایا جائیگا اور مضمون نویسی پہ
سوالات ہونگے اور اُردو عبارتوں کا زبان منتخبہ میں ترجمہ کرایا جائیگا
جو اُمیدوار زبان اُردو لیں اُن سے دوسرے پرچہ میں مضمون لکھایا
جائیگا اور اسکے علاوہ مضمون نویسی کے دوسرے سوال بھی ہونگے
مثلاً بے پڑھی ہوئی عبارتوں کا اختصار یا اُن کی توضیح -

## (۸) السنہ قدیم

مندرجہ ذیل زبانوں سے کوئی ایک :-
عربی - فارسی (بشرطیکہ (۷) تحت کے اسکا انتخاب نہ کیا گیا ہو)
سنسکرت - لاطینی - یونانی -
السنہ مذکور میں سے ہر ایک میں دو پرچے
تین تین گھنٹے کے ہونگے - پہلا پرچہ (۱۰۰ نشانات) مقررہ کتب نصاب پر ہوگا
اور دوسرا پرچہ (۱۰۰ نشانات) صرف و نحو پر ہوگا اور اُردو عبارتیں

زبانی نثر میں ترجمہ کرنے کیلئے دی جائیں گی۔

## (۹) منطق - استخراجی و استقرائی

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے:-

پرچہ اول - منطق استخراجی (۱۰۰ نشانات)

پرچہ دوم - منطق استقرائی ( " " )

## (۱۰) نفسیات

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہونگے اور ہر ایک کے ۱۰۰ نشانات ہونگے:-

پرچہ اول - ماہیت نفسیات - ضروری عضویات معاد ادراک اور توجہ امتیاز و ائتلاف - عادت -

پرچہ دوم - بقیہ مباحث نفسیات (مطابق کتاب مقررہ)

# گروپ (ب)

## (۱) طبعیات

اس مضمون میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہر ایک ۷۵ نشانات کے ہونگے:-

پرچہ اول - مادہ کے عام خصوصیات - حرارت اور آواز -

پرچہ دوم - نور - برق و مقناطیس -

طبعیات میں عملی امتحان بھی ہوگا جس کے (۵۰) نشانات ہونگے:-

## (۲) کیمیا

کیمیا میں تین تین گھنٹے کے دو پرچے ہر ایک ۷۵ نشانات کے ہوں گے۔

پرچہ اول ۔ مفردات اوران کے مرکبات شمولہ نصاب پر ہوگا ۔

پرچہ دوم ۔ بقیہ نصاب پر ہوگا جو ایک بڑی حد تک اس مضمون کے طبیعی حصہ سے متعلق ہے ۔

کیمیا میں عملی امتحان بھی ہوگا جس کے (۵۰) نشانات ہونگے ۔

## (۳) علم الحیات

حسب ذیل دو پرچے ہونگے ۔

### حیوانیات

پرچہ نظری ...... ۲ ½ گھنٹے (۶۰ نشانات)

پرچہ عملی ...... ۲ ½ گھنٹے (۴۰ نشانات)

### نباتیات

پرچہ نظری ...... ۲ ½ گھنٹے (۶۰ نشانات)

پرچہ عملی ...... ۲ گھنٹے (۴۰ ″)

نوٹ کامیابی کیلئے پورے مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل کرنے کے علاوہ امیدوار کو ہر ایک شعبہ میں کم از کم (۲۰) فیصدی نشانات حاصل کرنے ہونگے ۔

## (۴) ریاضی

(۱) پہلا پرچہ ہندسہ مجسمات و مستوی (۶۰ نشانات) اور ہندسی مخروطات (۴۰ نشانات) پر تین گھنٹہ کا ہوگا ۔

(۲) دوسرا پرچہ ۔ جبر و مقابلہ پر دو گھنٹہ کا ہوگا (۵۰ نشانات)

(۳) تیسرا پرچہ علم مثلث پر دو گھنٹے کا ہوگا (۵۰ نشانات)

## (iii) دینیات اسلامی یا اخلاقیات :—

اس مضمون میں ایک پرچہ تین گھنٹہ کا ہوگا اسکے (۱۰۰) نشانات ہونگے۔

(۱۲) کامیابی امتحان کے لئے ہر امیدوار کے واسطے ضروری ہوگا کہ وہ ہر مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات اور جملہ مضامین میں بحیثیت مجموعی (۳۳) فی صدی نشانات حاصل کرے۔ لیکن اگر کوئی امیدوار صرف ایک مضمون میں (۳۰) فی صدی نشانات حاصل نکرے تو وہ بھی کامیاب قرار دیا جائے گا۔ بشرطیکہ مضمون مذکور میں اس نے کم از کم (۲۵) فیصدی نشانات حاصل کیئے ہوں اور بحیثیت مجموعی جملہ مضامین میں اس کے نشانات محصلہ (۴۰) فیصدی ہوں۔

(۱۳) کامیاب امیدواروں میں سے جو جملہ نشانات میں سے (۶۰) فیصدی یا اس سے زائد حاصل کریں وہ درجہ اوّل میں کامیاب قرار دیئے جائینگے جو (۴۵) فیصدی یا اس سے زائد مگر (۶۰) فیصدی سے کم حاصل کریں وہ درجہ دوم میں اور باقی درجہ سوم میں۔

جو امیدوار درجۂ اوّل میں کامیاب ہونگے فہرست نتائج میں انکے ناموں کی ترتیب بلحاظ نشانات محصلہ ہوگی۔ درجۂ دوم و سوم میں جو امیدوار کامیاب ہوں انکی فہرست بلحاظ نشان سلسلہ مرتب ہوگی۔

(۱۴) ہر کامیاب امیدوار کو ایک صداقتنامہ دستخطی مسجّل دیا جائیگا جسمیں تاریخ امتحان درج ہوگی اور اُن مضامین کی صراحت ہوگی جو امیدوار نے امتحان مذکور میں لئے تھے اور اُس درجہ کی جس میں وہ کامیاب ہوا ہو۔

(۱۵) گروپ سسٹم کی اغراض کے لئے امتحان حسب ذیل دو گروپوں میں تقسیم کیا جائے گا:-

(۱) انگریزی

(۲) مضامین اختیاری

اگر کوئی امیدواران دونوں گروپوں میں سے ایک میں کامیابی حاصل کرے تو وہ کسی امتحان مابعد میں اس گروپ میں شرکت سے مستثنیٰ ہوگا، بشرطیکہ اس نے بہ حیثیت مجموعی ۳۵ فیصدی سے کم نشانات حاصل نہ کئے ہوں اور جس گروپ میں وہ ناکام ہے اُس میں اس کا اوسط (۲۵) فی صدی سے کم نہ ہو۔ لیکن جو امیدوار ایک گروپ میں ناکام ہو اُسے اختیار ہوگا کہ کسی امتحان مابعد کے جملہ مضامین میں شریک ہو۔

کسی امیدوار کو درجہ نہیں دیا جائیگا جب تک کہ اُس نے جملہ مضامین میں بوقت واحد کامیابی حاصل نہ کی ہو۔

نوٹ۔ امیدوار جو امتحان مابعد کے جملہ مضامین میں شریک ہوں انکا نتیجہ اس امتحان مابعد کی کامیابی یا عدم کامیابی پر منحصر رہیگا۔ امیدوار جو امتحان مابعد میں ایک گروپ میں شریک ہونگے انھیں اس گروپ میں کامیابی کیلئے اس گروپ کے ہر مضمون میں (۳۰) فیصدی نشانات حاصل کرنا ہوگا۔

## امتحان بی۔اے

(۱) امتحان بی۔اے ہر سال حیدرآباد میں ایک مرتبہ اُن اوقات اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مقرر کرے۔

(۲) امتحان مذکور میں حسب ذیل طلبہ شریک ہوسکیں گے:-

(أ) جملہ ایسے طلبہ جنھوں نے جامعہ عثمانیہ کے امتحان انٹرمیڈیٹ

یا کسی دوسرے امتحان یا ٹسٹ میں جس کو جامعہ امتحان
انٹرمیڈیٹ کے مساوی تسلیم کرے کامیابی حاصل کرنیکے
بعد جامعہ کے کسی کلیہ میں کم از کم دو تعلیمی سال تک
باضابطہ تعلیم کی تکمیل کی ہو۔

(۱۱) طلبہ جنھوں نے امتحان کے قبل ایک سال تک جامعہ عثمانیہ
کے کسی کلیہ میں باضابطہ تعلیم حاصل کی ہو اور جن کو تحت
دفعہ ۱۲ قواعد ہذا ایک سال ماقبل کی تعلیم کو شمار کرنے کی
اجازت دی گئی ہو جو انھوں نے بعد کامیابی امتحان
انٹرمیڈیٹ یا کسی دوسرے مساوی امتحان کے کسی
دوسری یونیورسٹی مسلمہ جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں حاصل کی ہو۔

(۳) کسی طالب علم کو جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ کے آخری جماعت
(سال چہارم) میں شریک کیا جاسکتا ہے بشرطیکہ وہ ایک صداقتنامہ
اس کلیہ کے صدر کا جس میں وہ سال ماسبق میں شریک تھا (اور
جو کسی یونیورسٹی مسلمہ جامعہ عثمانیہ سے ملحق ہو) اس امر کا پیش کرے
کہ اس نے کلیہ مذکور کے سال آخر کے ماقبل کی جماعت میں
حسب قواعد اس یونیورسٹی کے جس سے کہ وہ منتقل ہو رہا ہے باضابطہ
تعلیم پائی ہے اور یہ کہ وہ صدر کلیہ مذکور کی رائے میں کلیہ کی آخری
جماعت میں ترقی پانے کے قابل ہے۔

(۴) طبقات ذیل کے اشخاص کو جو جامعہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے طالب علم
نہ ہوں امتحان ہذا میں بطور خانگی شرکت کی اجازت دیجائیگی:۔
(الف) سررشتہ تعلیمات سرکار عالی کے معائنہ کنندہ عہدہ دار اور

پورا وقت کام کرنے والے مدرسین جو کسی ایسے مدرسہ میں کارگزار ہوں جو سلمہ جامعہ یا سررشتہ تعلیمات ہو بشرطیکہ صدر مہتمم تعلیمات اس امر کی تصدیق کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے قبل انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

(ب) مددگاران دارالتجارب جو جامعہ کے کسی کلیہ میں ملازم ہوں بشرطیکہ وہ صدر کلیہ کا جس میں وہ ملازم ہوں ایک صداقت نامہ جس کی جملہ امیدواران سائنس کو زیر دفعہ (۱) ضرورت ہے دارالتجارب کے کام کے متعلق پیش کریں ۔ اور صدر موصوف کا اور ایک صداقتنامہ اس امر کا پیش کریں کہ تاریخ درخواست شرکت امتحان سے قبل انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

(ج) پورا وقت کام کرنے والے محافظین کتب خانہ جو جامعہ عثمانیہ کے کسی ملحقہ کلیہ کے کتب خانہ یا کتب خانہ آصفیہ یا کسی ایسے کتب خانہ میں ملازم ہوں جس کو مجلس انتظامی نے اس غرض کے لئے تسلیم کیا ہو ۔ بشرطیکہ وہ محافظ کتب خانہ کا جس میں کہ وہ ملازم ہوں ایک صداقت نامہ اس امر کا پیش کریں کہ درخواست شرکت امتحان سے قبل انھوں نے کم از کم تین سال کی مسلسل و مستحسن خدمات انجام دی ہیں ۔

(د) امیدواران اناث

بشرطیکہ ان جملہ صورتوں میں تاریخ کامیابی امتحان

انٹرمیڈیٹ یا کسی دوسرے مساوی امتحان سے تاریخ
امتحان تک کم از کم دو تعلیمی سال گزر چکے ہوں۔

(۵) جامعہ کے کسی کلیہ کے امیدوار جن کو امتحان میں شرکت کی اجازت
دی گئی تھی اگر وہ کسی وجہ سے شریک نہ ہو سکیں یا شریک ہو کر ناکام
رہے ہوں تو ان کو امتحان مابعد میں بطور خانگی طالب علم کے شرکت
کی اجازت دیجائیگی بشرطیکہ وہ انہیں مضامین کو لیں جن میں وہ امتحان سابق میں شریک تھے
اگر وہ مضامین بدلنا چاہیں تو نئے مضمون یا مضامین میں انھیں مقررہ مدت تک باقاعدہ تعلیم حاصل کرنی ہوگی۔

(۶) اس امتحان میں شرکت کے لیئے خانگی امیدواروں کی درخواستیں فارم
مقررہ پر مسجل کے پاس امتحان سے کم از کم دو ماہ قبل معہ فیس فی کس تیس ۳۰
روپیہ پہنچ جانی چاہئیں۔

(۷) امیدواران کلیہ کی درخواست ہائے شرکت امتحان و صداقت نامجات
حاضری فارم مقررہ پر معہ فیس فی کس تیس ۳۰ روپیہ صدر کلیہ ایسے وقت
میں روانہ کریں کہ وہ مسجل کے پاس امتحان سے چھ ہفتے قبل
پہنچ جائیں۔

خاص صورتوں میں صدر کلیہ صداقت نامہ جات حاضری کو
روک سکتے ہیں لیکن ایسے صداقت نامہ جات ہر حالت میں مسجّل کے
پاس امتحان سے کم از کم تین ہفتہ قبل پہنچ جانے چاہئیں۔

ہر مضمون میں جس میں کہ امیدوار امتحان دینے کا خواہشمند
ہو جسقدر درس ہوئے ہوں ان کے کم از کم (۶۶) فی صدی میں
حاضری ضروری ہوگی۔ مجلس انتظامی کو اختیار ہوگا کہ وہ جامعہ
کے کسی کلیہ کے صدر کی سفارش پر حاضری میں اگر کمی واقع ہوئی ہو تو

اس کو کافی وجوہ کے مدنظر معاف کرے۔

(۸) درخواست شرکت و فیس مقررہ اور امیدواران کلیہ کی صورت میں صداقت نامہ جات حاضری وصول ہونے پر مستحل کم از کم امتحان سے دو ہفتہ قبل صدر کلیہ یا صدر مہتمم مدارس یا مدرسہ یا کتب خانہ وغیرہ (جیسی کہ صورت ہو) کے افسر اعلیٰ کے پاس ہر ایک فیس موصولہ کی رسید بھجوادیں گے جو امتحان گاہ میں داخلہ کے وثیقہ کا کام بھی دیگی اور جسے امیدوار کو امتحان گاہ میں عند الطلب پیش کرنا ہوگا۔

نوٹ جو امیدوار امتحان میں کامیاب نہ ہوں یا کسی وجہ سے امتحان میں شریک نہ ہوں تو اُن کو فیس کی واپسی کا مطالبہ کرنے کا حق نہ ہوگا۔

(۹) امتحان بی اے مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا باستثنائے مضامین ذیل سب پرچے اردو میں ہونگے اور ان کا جواب بھی اردو میں دیا جائے گا۔

(۱) جملہ یورپین زبانوں کے لئے بالعموم زبان انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۲) سنسکرت پالی اور پراکرت کے لئے وہی زبان یا اُردو یا انگریزی ذریعہ امتحان ہوگی۔

(۳) اُردو کے علاوہ ہندوستان کی دوسری مروجہ زبانوں میں ذریعہ امتحان وہی زبان یا اُردو ہوگی۔

نوٹ مندرجہ بالا مستثنیٰ صورتوں میں مستحل تاریخ امتحان سے چھ ماہ

قبل اسس زبان کا اعلان کردیں گے جس میں پرچہ مرتب ہوگا اور امیدوار کو اسی زبان میں جواب لکھنے ہونگے۔ الاّ اس صورت میں کہ پہلے ہی سے انھیں کسی دوسری زبان مندرجہ بالا میں جواب دینے کی اجازت دی گئی ہو۔

(۱۰) مضامین امتحان و تفصیل پرچہ جات حسب ذیل ہے:-

(۱) انگریزی

(۲)۔ مضامین ذیل میں سے ایک:-

(۱) السنہ

(۲) سائنس

(۳) تاریخ

(۴) فلسفہ

(۳) دینیات اسلامی یا اخلاقیات:-

## ا۔ انگریزی

چار پرچہ حسب صراحت ذیل:-

(۱) کتب مقررہ نثر ۱۰۰ نشانات

(۲) کتب مقررہ نظم " "

(۳) مضمون نویسی (۷۵ نشانات) اور بے پڑھی ہوئی عبارتیں (۲۵ نشانات)

(۴) کتب مطالعہ سرسری (۶۰ نشانات) اور مبادیات ادب انگریزی (۴۰ نشانات)

ت (۱) السنہ

مذکورہ ذیل السنہ قدیم میں سے ایک :-

فارسی معہ ابتدائی عربی ۔

عربی

سنسکرت

لاطینی

یونانی

اور مذکورہ ذیل السنہ جدیدہ میں سے ایک :-

فارسی معہ ابتدائی عربی (بشرطیکہ مذکورہ بالا السنہ میں نہ لیگئی ہو)

اُردو معہ ہندی بھاشا

تلنگی

مرہٹی

کنڑی

ٹامل

فرانسیسی

جرمنی

السنہ مذکورہ کی تاریخ اور علم ادب سے واقفیت ضروری ہوگی ۔

ہردو السنہ منتخبہ میں تین تین پرچے ہونگے ۔

عربی اور سنسکرت میں پہلا پرچہ کتب مقررہ نثر (۷۵ نشانات) اور تاریخ ادب (۲۵ نشانات) پر ہوگا ۔ پرچہ دوم کتب مقررہ نظم (۷۵ نشانات) اور عروض و بلاغت (۲۵ نشانات) پر ہوگا ۔ پرچہ سوم کی ترتیب حسب ذیل ہوگی ۔

| | |
|---|---|
| عربی: ۔ترجمہ عربی سے اُردو میں | (۴۰ نشانات) |
| ترجمہ اردو سے عربی میں | (۴۰ نشانات) |
| قواعد | (۲۰ نشانات) |
| سنسکرت: ۔ترجمہ سنسکرت سے اُردو میں | (۳۵ نشانات) |
| ترجمہ اردو سے سنسکرت میں | (۳۵ نشانات) |
| قواعد | (۳۰ نشانات) |

فارسی میں پرچہ اول و دوم کی ترتیب عربی کے پرچہ اول و دوم کے مطابق ہوگی پرچہ سوم حسب ذیل ہوگا :۔

| | |
|---|---|
| ترجمہ اُردو سے فارسی میں | (۳۰ نشانات) |
| مضمون نویسی | (۴۰ نشانات) |

ابتدا عربی :۔

| | |
|---|---|
| قواعد | (۱۲ نشانات) |
| ترجمہ عربی سے اردو میں | (۱۸ نشانات) |

السنہ جدید میں پرچہ اول و دوم کی ترتیب عربی اور سنسکرت کے پرچہ کے مطابق ہوگی لیکن اُردو کے پرچہ اول میں ایک سوال مختصر نویسی پر ہوگا جس کے کم سے کم ۱۰ نشانات ہونگے ۔

السنہ جدیدہ میں (سوائے مضمون اُردو کے) پرچہ سوم مضمون نویسی (۷۵ نشانات) اور مختصر نویسی (۲۵ نشانات) پر ہوگا ۔

اُردو میں پرچہ سوم مضمون نویسی (۷۰ نشانات) اور ہندی بھاشا (۳۰ نشانات) پر ہوگا ۔ بھاشا میں دو سوالات ہونگے ایک اردو سے بھاشا میں (۱۸ نشانات) ترجمہ پر ہوگا ۔ اور دوسرا بھاشا سے اُردو میں (۱۲ نشانات) ترجمہ پر ہوگا ۔

## (۲) سائنس

شعبہ ہائے ذیل میں سے ایک :-

طبعیات - جس میں ریاضی پر ایک علحدہ پرچہ ہوگا

کیمیا - جس میں طبعیات پر ایک علحدہ پرچہ ہوگا

ریاضی (بسیط و عملی)

حکمت طبعی - علوم مذکورہ ذیل میں سے ایک اصل مضمون اور باقی دو بطور امدادی ہونگے :-

(i) علم نباتات

(ii) علم حیوانات

(iii) علم طبقات الارض

مذکورہ بالا شعبہ جات میں حسب ذیل پرچے ہونگے :-

طبعیات چھ پرچے :-

| | |
|---|---|
| پرچہ اول | مادہ کے خواص اور آواز |
| پرچہ دوم | حرارت اور نور |
| پرچہ سوم | برق و مقناطیست |
| پرچہ چہارم | ریاضی ذیلی |
| پرچہ پنجم | } عملی |
| پرچہ ششم | |

کیمیا چھ پرچے :-

| | |
|---|---|
| پرچہ اول | نامیاتی کیمیا |
| پرچہ دوم | غیر نامیاتی کیمیا |

پرچہ سوم طبعی کیمیا

پرچہ چہارم طبعیات ذیلی

پرچہ پنجم }
پرچہ ششم } عملی

ریاضی چھ پرچے :-

پرچہ اول جبر و مقابلہ ساواتوں کا نظریہ اور علم مثلث

پرچہ دوم ہندسہ تحلیلی اور احصائے تفرقات

پرچہ سوم احصائے تکملات اور متفرق ساواتیں

پرچہ چہارم سکونیات اور علم حرکت حصہ اوّل

پرچہ پنجم سکون سیالات اور علم حرکت حصہ دوم

پرچہ ششم علم ہئیت

حکمت طبعی :- متعاقب اعلان کیا جائے گا -

## (۳) تاریخ

( i ) سیاسیات - ایک پرچہ جس کے دو حصے ہونگے حصہ اول نظریہ مملکت پر ہوگا۔ اور دوسرا حصہ ساخت و اعضائے مملکت و مناصب مملکت پر -

( ii ) معاشیات - دو پرچے ایک معاشیات عام اور ایک معاشیات عملی پر -

( iii ) تاریخ ہندوستان - ہر سہ دور ہائے حکومت میں سے ایک سے تفصیلی واقفیت - ایک پرچہ دو حصوں پر مشتمل ہوگا :-

عہد ہنود { حصہ اول سنہ ۱۲۰۳ ق م تک
حصہ دوم سنہ ۳۲۱ ق م سے مسلمانوں کے ورود تک

عہد اسلام { حصہ اول سنہ ۷۱۲ء سے سنہ ۱۵۴۰ء
حصہ دوم سنہ ۱۵۴۰ء سے سنہ ۱۷۴۰ء

عہد برطانیہ { حصہ اول سنہ ۱۷۵۷ء سے سنہ ۱۸۰۵ء
حصہ دوم سنہ ۱۸۰۵ء سے سنہ ۱۸۵۸ء

(iiii) تاریخ انگلستان دستوری۔ ایک پرچہ حسب ذیل دو حصوں پر مشتمل ہوگا:۔

حصہ اول از ابتدا تا سنہ ۱۴۸۵ء

حصہ دوم از سنہ ۱۴۸۵ء تا سنہ ۱۹۱۱ء

(iiiii) تواریخ ذیل میں سے کسی ایک تاریخ کا کوئی ایک دور:۔

تاریخ یورپ ایک پرچہ

تاریخ اسلام ایک پرچہ

تاریخ یونان ایک پرچہ

تاریخ روما ایک پرچہ

## (۴) فلسفہ

(i) عام فلسفہ

پرچہ اول۔ ماہیت۔ مذہب۔ و مسائل فلسفہ

پرچہ دوم۔ تاریخ فلسفہ کا اجمالی خاکہ معہ ایک خاص فلسفی کے
کسی اصلی کتاب کے مطالعہ کے مثلاً ڈیکارٹ، برکلے یا ہیوم

(ii) مشرقی فلسفہ۔

پرچہ سوم۔ ہندو فلسفہ۔

پرچہ چہارم۔ اسلامی فلسفہ۔ کلام و تصوف پر اجمالی نظر۔

(iii) نفسیات۔

پرچہ پنجم۔ عام مباحث نفسیات مع ضروری عضویات (فزیالوجی)

(iiii) اخلاقیات

پرچہ ششم۔ اختصار کے ساتھ اخلاقیات کی نظری و عملی بحث
معہ اس کے نفسیاتی پہلوؤں کے۔

## ۳ دینیات اسلامی یا اخلاقیات (ایک پرچہ)

نوٹ جملہ پرچہ جات مصرحہ صدر تین تین گھنٹے کے ہونگے اور ہر
ایک کے ۱۰۰ نشانات ہونگے۔

(۱۱) جامعہ کے کسی کلیہ کے کسی طالب علم کو امتحان بی اے کے کسی مضمون
سائنس میں جس کے لئے بروے قواعد ہذا عملی تعلیم کی ضرورت
ہے اس وقت تک شرکت کی اجازت نہ دی جائے گی جب
تک کہ وہ صدر کلیہ کا ایک صداقت نامہ اس امر کا پیش نکرے کہ
اس نے کلیہ کے دار التجارب میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی ہے۔
بروے دفعہ (۳) قواعد ہذا جو امیدوار شریک امتحان ہوں اگر وہ
مضامین سائنس لیں تو انھیں اس امر کی تصدیق پیش کرنی ہوگی
کہ انھوں نے کسی دار التجارب مسلمہ جامعہ میں نصاب مقررہ کی تکمیل کی
ہے۔

(۱۲) کامیابی امتحان کے لئے ہر امیدوار کے واسطے ضروری ہوگا کہ وہ ہر مضمون میں (۳۳) فی صدی نشانات حاصل کرے۔ جن مضامین میں عملی امتحان لازمی ہے ان کے تحریری امتحان میں (۳۰) فیصدی اور عملی امتحان میں (۳۶) فیصدی نشانات حاصل کرنے ہونگے۔

(۱۳) کامیاب امیدواروں میں سے جو جملہ نشانات میں سے (۶۰) فیصدی یا اس سے زائد حاصل کریں وہ درجہ اول میں کامیاب قرار دیئے جائینگے۔ جو (۴۵) فیصدی یا اس سے زائد مگر (۶۰) فیصدی سے کم حاصل کریں وہ درجہ دوم میں اور باقی درجہ سوم میں۔

جو امیدوار درجہ اول میں کامیاب ہونگے فہرست نتائج میں اُن کے ناموں کی ترتیب بلحاظ نشانات محصلہ ہوگی۔ درجہ دوم و سوم میں جو امیدوار کامیاب ہوں انکی فہرست بلحاظ نشان سلسلہ مرتب ہوگی۔

(۱۴) ہر کامیاب امیدوار کو ایک صداقتنامہ دستخطی امیر جامعہ دیا جائے گا جس میں تاریخ امتحان درج ہوگی اور ان مضامین کی صراحت ہوگی جو امیدوار نے امتحان مذکور میں لئے تھے اور اس درجہ کی جسمیں وہ کامیاب ہوا ہو۔

(۱۵) اگر کوئی طالب علم انگریزی یا زبان منتخبہ میں (۳۳) فیصدی نشانات حاصل نہ کرنے کی وجہ سے امتحان میں ناکامیاب ہو جائے تو جس مضموں میں وہ اس طرح ناکامیاب ہوا ہو صرف اسی مضمون میں کسی مابعد کے امتحان میں شریک ہو کر کامیابی حاصل کرنے سے پورے امتحان میں کامیاب تصور کیا جائیگا بشرطیکہ امتحان قبل میں جس مضمون میں وہ ناکامیاب رہا ہو اس میں اس کے نشانات (۲۰) فیصدی سے کم نہ رہے ہوں اور بحیثیت مجموعی جملہ مضامین میں اسکے نشانات محصلہ (۴۰) فی صدی ہوں۔

## امتحان ایم۔اے

(۱) ایم۔اے کی ملیسان (ڈگری) کیلئے امتحان ہر سال حیدرآباد میں اُن اوقات اور تاریخوں میں ہوگا جو مجلس انتظامی مجلس شعبہ کی سفارش پر مقرر کرے۔

(۲) امتحان ایم۔اے مطبوعہ پرچوں کے ذریعہ سے ہوگا اور بشرط ضرورت زبانی بھی ہوگا۔ سوالات کے پرچے اور جوابات دونوں اُردو میں ہونگے الّا اس صورت میں کہ اس کے خلاف کوئی اطلاع دی جائے۔

(۳) امتحان مذکور میں صرف جامعہ عثمانیہ کے بی۔اے یا کسی مسلمہ جامعہ کے بی۔اے یا بی۔ایس۔سی شریک ہوسکیں گے جنھوں نے امتحانات بی۔اے یا بی۔ایس۔سی۔میں کم ازکم دو تعلیمی سال قبل کامیابی حاصل کی ہے اور اس کے بعد سے جامعہ عثمانیہ کے کسی کلیہ میں کم ازکم دو تعلیمی سال تک باقاعدہ تعلیم کی تکمیل کی ہے۔

(۴) کلیہ جامعہ عثمانیہ کے کسی امیدوار کی "باقاعدہ تعلیم" اسی حالت میں مکمل متصور ہوگی جبکہ ہر سال تعلیمی میں وہ کم ازکم (۶۶) فی صدی درسوں میں شریک رہا ہو مگر مجلس انتظامی کو یہ اختیار ہوگا کہ صدر کلیہ کی سفارش پر چند درسوں کی کمی حاضری کو معاف کر دے بشرطیکہ سفارش معقول وجوہ پر مبنی ہو۔

(۵) ہر امیدوار امتحان ایم۔اے کو چاہئے کہ اپنی شرکت کی درخواست امتحان سے پانچ ہفتہ قبل مستجل کے پاس مع فیس مبلغ ساٹھ روپیہ بھیجے۔ ہر امیدوار کو فارم مقررہ پر ایک صداقتنامہ اس امر کا پیش

کرنا ہوگا کہ اس نے امتحان کے لئے باقاعدہ تعلیم کی تکمیل کی ہے۔

(۶) امتحان ایم۔اے فی الحال مضامین ذیل میں ہوگا:۔

(۱) عربی۔
(۲) اُردو و فارسی۔
(۳) تاریخ۔
(۴) ریاضی۔

## (۱) عربی (آٹھ پرچے):۔

پرچہ اول نظم۔
پرچہ دوم نثر (تاریخی)۔
پرچہ سوم نثر (غیر تاریخی)۔
پرچہ چہارم تاریخ لسان و ادب۔
پرچہ پنجم بلاغت و عروض۔
*پرچہ ششم عبرانی صرف و نحو اور آسان عبرانی عبارتوں کا عربی میں ترجمہ۔
پرچہ ہفتم ترجمہ اُردو سے عربی میں اور عربی مضمون نویسی۔
پرچہ ہشتم مضمون اردو میں کسی ایسے موضوع پر جو اہل عرب کی ادبیات تاریخ یا تمدن سے متعلق ہو۔

## (۲) اُردو و فارسی (آٹھ پرچے):۔

پرچہ اول اُردو نظم
پرچہ دوم اردو نثر
پرچہ سوم تاریخ زبان و ادب اُردو۔

* نوٹ۔ سنہ ۱۳۳۵ و سنہ ۱۳۳۶ ف میں یہ پرچہ امتحان نہ ہوگا۔

پرچہ چہارم مضمون نویسی اردو۔

پرچہ پنجم ہندی بھاشا

پرچہ ششم فارسی نظم۔

پرچہ ہفتم فارسی نثر۔

پرچہ ہشتم تاریخ زبان و ادب فارسی۔

## (۳) تاریخ

پانچ پرچے، ایک مضمون تحریری (مقالہ) اور امتحان زبانی

اول، دوم، سوم، مضامین ذیل میں سے کوئی تین طلبہ کو اصلی مآخذ سے کچھ واقفیت لازمی ہے۔

(الف) ہندوستان کی تاریخ کا کوئی خاص عہد (تاریخ دکن کا خاص لحاظ رکھا جائے گا)

(ب) اسلامی تاریخ کا کوئی خاص عہد۔

(ج) یورپ کی زمانہ حال کی تاریخ کا کوئی خاص عہد۔

(د) ۱؎ تاریخ دستور انگلستان کا کوئی خاص عہد۔

(ھ) ۲؎ نظریات سیاسی اور فلسفہ سیاسی کے کم از کم دو مصنفوں کی تصنیفات کا تفصیلی مطالعہ۔

چہارم سیاسیات ۳؎ متقابلہ جس میں سلطنت برطانیہ کے مختلف ممالک کے دستوروں کا تفصیلی مطالعہ شامل ہوگا۔

پنجم مضمون کسی عام تاریخی موضوع پر

---

نوٹ ۱؎ عہد مذکور سنہ ۱۶۴۲ء تا سنہ ۱۸۰۲ء ہوگا اس عہد میں دستور انگلستان کے ارتقاء کے متعلق طلبہ کو کافی مہارت ہونی چاہئے اور اصل کاغذات پر بھی کچھ عبور ہونا چاہئے، جو گارڈنر رابرٹسن وغیرہ کے مجموعوں میں شامل ہیں نفس مضمون کے متعلق گارڈنر ہیلم رائیکٹ کینسن وغیرہ کی متعلقہ تصانیف سے استفادہ کرسکتے ہیں۔

۲؎ نظریات سیاسی میں مشرقی اور مغربی سیاسی تخیلات کا عام مطالعہ شامل ہوگا۔ اور مضمون خاص کا جو ہر سال معین ہوگا خاص مطالعہ ہوگا۔ (مضمون خاص برائے سنہ ۱۹۳۲ء و سنہ ۱۹۳۳ء نظریات معاہدہ تمدنی از ہابس تا روسو)

۳؎ سیاسیات متقابلہ سے مراد ہوگی سیاسی ادارات کا تقابلی تبصرہ۔ مگر ممالک مشرقی اور سلطنت برطانیہ کا خاص لحاظ ہوگا۔

(۱) ایں کہ می بینم بہ بیداریست یارب یا بخواب
(۲) چوں وقت صبح چشم جہاں سیر شد زخواب
(۳) اے ترک مئے بیار کہ عید است و بہمن ست
(۴) ساقی بیا کہ وقت مئے لعل در روشن است
(۵) خوشا نواحی بغداد جائے فضل و ہنر
(۶) جرم خورشید چو از حوت در آمد بہ حمل

ظہیر فارابی کے حسب ذیل قصائد:۔

(۱) سپیدہ دم چو شدم محرم سرائے سرور
(۲) شرح غم تو لذت شادی بجاں دہد
(۳) مرا ز دست ہنرہائے خویشتن فریاد
(۴) گیتی ز فر دولت فرمانده جہاں
(۵) گفتار تلخ زاں لب شیریں نہ در خور است
(۶) زاں زلف عنبریں کہ بگل بر نہادہ

نثر تفصیلی مطالعہ کے لئے۔

(۱) سہ نثر ظہوری۔ نثر اول
(۲) ابوالفضل۔ دفتر اول۔ نصف اول تا آخر نامہ حضرت
شہنشاہی بشرفائے کرام مکہ معظمہ
دفتر دوم۔ از آغاز رقعہ بنام فیضی تا آخر دفتر
(۳) اخلاق ناصری مقالہ اول۔ قسم دوم۔ پہلی پانچ فصلیں۔

(۴) سفرنامہ شاہ ناصر الدین قاچار - سفر اول - از ابتدا تا صفحہ (۶۰)
مطبع انوار احمدی الہ آباد

سرسری مطالعہ کے لئے -

(۱) کیمیائے سعادت - رکن سوم - اصل اول و اصل سوم
(۲) سرگذشت مرد خسیس -

ابتدائی عربی -

کتاب عربی حصہ اول و دوم مولفہ قاضی سید احمد شاہ رضوانی

بلاغت و معانی و عروض

مضامین مذکورہ پر عام سوالات ہونگے - کوئی کتاب شرط نہیں کیجاتی

تاریخ ادب ایران -

براؤن کی تاریخ ادبیات ایران -

## عربی

نثر :-

(۱) مقامات حریری خطبہ و مقامات چہارم - نہم - سیزدہم - نوزدہم - بست و سوم - بست و ہفتم -
(۲) ابو العلاء المعری - کتاب الغفران -

نظم :-

(۱) کتاب الحماسہ - باب الحماسہ پہلے دو سو پچاس اشعار
باب المراثی انٹرمیڈیٹ میں جو حصہ ہے اسے حذف کرکے اسکے بعد سے ایکسو اشعار بلا فصل

۱

باب النسیب :- عبداللہ بن الدمینہ (الا یا صبانجد متی
ہجت من نجد) سے (۵۰) اشعار

باب الاضیاف - پہلے (۵۰) اشعار

(۲) معلقات - امراالقیس - زہیر عمرو بن کلثوم

(۳) المتنبی - چھ قصیدے حسب تفصیل ذیل :-

(۱) لکل امرئٍ من دھرہٖ ما تعودا - الخ

(۲) علی قدر اھل العزم تاتی العزائم - الخ

(۳) عذولک مذموم بکل لسان - الخ

(۴) اریقک ام ماء الغمامۃ ام خمر - الخ

(۵) الا ای حروف الدھر فیہ تعاقب - الخ

(۶) انا منک بین فضائل ومکارم - الخ

(۴) سرسری مطالعہ
کتاب البخلاء للجاحظ

(۵) عروض ومعانی، بدیع وبیان تفصیل کے ساتھ مجموع الادب
یا اس کے برابر کی کسی کتاب سے -

## سنسکرت

(1) Mricchakatika of Shudraka, edited by R. B. Raddi Gopal Rama Chandra and Co., Bombay(2)

(2) Kadamburi of Bana, Purva Bhaga, 1-20 pages, by P. V. Kane Augre's Wadi Bombay (4).

(3) History of Sanskrit Literature by A. Macdonell. Chapters IX to XVI, (both inclusive).

(4) Rigveda, selections; first 12 hymns, Bombay Sanskrit Series, 36th. Peterson's edition.

(5) Kavya Prakash of Mammat by Chanodrakar. Ullas X only.

(6) Apte's Guide to Sanskrit Composition, first 20 lessons together with 20th and 30th lessons.

(7) Sanskrit Course of Reading Part II by L. G. Lele, Poona City, (for rapid reading.)

### لاطینی و یونانی

نصاب کا تعین متعاقب ہوگا۔

### اُردو معہ ہندی بھاشا

نثر :-

(۱) اردوئے معلیٰ۔ غالب

(۲) مقدمہ دیوان حالی

(۳) موازنۂ انیس و دبیر (تنقید کا حصہ)

سرسری مطالعہ کے لئے آزاد کی دربار اکبری

نظم :-

(۱) انتخاب کلام میر از مولوی عبد الحق از صفحہ ۴۲ تا آخر
(۲) دیوان حالی ترکیب بند و قصائد
(۳) یادگار غالب اُردو کا حصہ کامل
(۴) ذوق کے قصیدے۔ (ان قصیدوں کو چھوڑ کر جو انٹرمیڈیٹ کے لئے مشروط ہیں)
(۵) دیوان غالب (اُن غزلوں کو چھوڑ کر جو انٹرمیڈیٹ کے لئے مشروط ہیں)
(۶) موازنہ انیس و دبیر (اس حصہ کو حذف کر کے جو انٹرمیڈیٹ میں پڑھا گیا ہے)

عروض و بلاغت وغیرہ

کوئی خاص کتاب مقرر نہیں ہے۔

اُردو زبان ادب :-

آب حیات (تکملہ لکچروں سے)

بھاشا

بھاشا سار سنگرہ۔ حصہ اول۔ مطبوعہ ناگری پرچارنی سبھا بنارس۔ بھاشا کے حروف تہجی اور رسم خط کی تعلیم کسی کسی ابتدائی کتاب سے ہو۔

مرہٹی

نثر :-

(1) Sanskrit Kavi Panchak by V. K. Chiplunkar, New Kitabkhana, Poona.

(2) Nibandha Sangraha Grantha Dusra, Vividhadnyan Vistar Office, 402, Thakurdwar, Bombay.

(3) Chandra Gupta by H. H Apte, New Kitabkhana, Poona.

نظم

(1) Virata Parva by Mukteshwar, Nirnaya Sagar Press, Bombay (2).

(2) Vaman Pandit Kavita Sangraha, part I " Nama Sudha " pages 199-262 and "Harivilas" pages 427 to 467, Nirnaya Sagar Press, Bombay (2)

*Poetics* :—

(3) Arthalamkarachen Nirupana by V. V. Bhide, Chitra-Shala Press. Poona City.

*Period* :—

(1 Poetry from 1600 to 1700 (Mukteshwar to Morapant both inclusive).

(2) Prose from 1818 to 1918.

مندرجہ بالا دور کے لئے حسب ذیل کتابیں سفارش کیجاتی ہیں:۔

(1) Maharashtra Sarasvat by V. L. Bhave, Published by D. V. Potdar, Secretary, I. S. Mandali, Poona City.

(2) Marathi Gadyacha Ingraji Avatar by D.V. Potadar, Secretary, .I.S. Mandali, Poona City.

(3) Marathi Bhashechi Ghatana (pp. 351 to 513) by R.B. Joshi Ed. II, 6, Narayanpeth, Poona City.

(4) Nibandha Malechen Svarupa Va Karya by L.R. Pangarkar, Bhaudhavarpett, Poona City.

(1) Madras University Selections in Telugu for the Intermediate Examination :—

Pages 266 to 279 .... 123 Stanzas.

do 387 to 395 .... 260 Lines

(2) Veni Samharam by V.Subbarayudu.

(3) Telugu Thota by R. Subba Rao (whole).

(4) Mudra Rakshasam by Thirupati Venkata Kavulu.

نثر

Raghukula Charita by Ch. L. Narshimham.

تاریخ ادب

**From the beginning up to 1680 A. D. (No book is prescribed).**

عروض وبلاغت

Kavyalankara Choodamani by Pedaanna, Cantos V and VI.

کنسٹری

نظم

Jagannatha Vijaya (Karnataka Sahithya Parishad edition, Bangalore). Aswassa I, II, and 20 Stanzas of Aswasa III.

قدیم نثر

Adbhutha Ramayana by M. A. Ramanuja Iyengar (Kalanidhi Series) the whole.

جدید نثر

Asoka or Priyadarsi by M. P. Pujari, (Vagbhushana Grantha Mala Series No. 68), Dharwar, the whole.

*Drama* :—

Nalacharitra Natakam by S. Ayya Sastri—the whole.

*N. B.*—Condidates are expected to possess an elementary knowledge of the following with special reference to the set books :—

(1) Grammar of old Kannada including Rhetoric and Prosody.

(2) The main outlines of the history of Kannada language and literature.

The following books are recommended for reference in connection with the above.

(1) Karnataka Sabda Manidarpana (K. Sahithya Parishad edition.)

(2) Karnataka Kavi Charitra, Vols. I and II by S.G. Narasimha Char and R. Narasimha Char.

(3) Any standard work on Rhetoric and Prosody, such as the book by Nagavarma, or by Raghava Charya.

ٹامل ۔ فرانسیسی ۔ جرمنی ۔

نصاب کا تعین متعاقب ہوگا ۔

## (۲) سائنس

(الف) طبیعیات:۔

مندرجہ ذیل کتابوں کی سفارش کیجاتی ہے تفصیلی نصاب ضمیمہ الف میں درج ہے ۔

(۱) طبیعیات ۔ مصنفہ ڈنکن اینڈ اسٹارلنگ } سلسلہ جامعہ عثمانیہ
(۲) عملی طبیعیات ۔ مصنفہ ایلن اینڈ مور

(۳) طبیعیات کے طلبہ کے لئے ریاضی کا نصاب
(مولفہ محمد عبدالرحمن خان)

(ب) کیمیا

مندرجہ ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے تفصیلی نصاب ضمیمہ الف میں درج ہے

(۱) غیر نامیاتی کیمیا۔

عام نامیاتی کیمیا۔ مصنفہ الکزینڈر سمتھ
اور
تمہید طبیعی کیمیا مصنفہ جیمز واکر
} سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(۲) نامیاتی کیمیا۔

نامیاتی کیمیا مصنفہ کوہن (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

(۳) عملی کیمیا کے لئے مندرجہ ذیل کتابیں تجویز کی گئی ہیں:-

(الف) عملی کیمیا مصنفہ بریوس اینڈ ہاربر
(ب) عملی نامیاتی کیمیا مصنفہ کوہن
} سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(انتہا) طبیعات کا ایک جداگانہ نصاب ہوگا جس کی تعلیم کیمیا کے ساتھ دیجائیگی اور جو ضمیمہ الف میں درج ہے

(ج) ریاضی (نظری و عملی)

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کیجاتی ہے تفصیلی نصاب ضمیمہ الف میں درج ہے۔

(۱) ہال اینڈ نائٹ۔ جبر و مقابلہ
(۲) لونی۔ علم مثلث حصہ دوم
(۳) گریس وروزن برگ۔ ہندسہ تحلیلی
(۴) گبسن احصاء۔
} سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(۵) ایڈورڈ۔ احصائے تکملات حصہ تفرقی مساوات (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

علمی

(۱) لونی۔ سکونیات
(۲) لونی۔ علم حرکت
(۳) لونی۔ سکون سیالات
(۴) پارکر۔ علم ہیئت

} سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(ه) حکمت طبعی

نصاب کا تعین متعاقب ہوگا۔

(۳) تاریخ

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے۔

(i) سیاسیات

| | |
|---|---|
| (۱) لی کاک۔ اصول علم سیاسیات | (سلسلہ جامعہ عثمانیہ) |
| (۲) پولاک۔ علم سیاسیات | ( " " " ) |
| (۳) بجٹ۔ دستور انگلستان | ( " " " ) |

(ii) معاشیات

| | |
|---|---|
| (۱) محمد الیاس برنی۔ معاشیات ہند | (سلسلہ جامعہ عثمانیہ) |
| (۲) " " اصول معاشیات | ( " " " ) |

(iii) تاریخ ہندوستان

ہر سہ دورہائے حکومت میں سے ایک سے تفصیلی واقفیت

عہد ہنود۔

| | |
|---|---|
| (۱) راگوزن۔ ویدک ہند | (سلسلہ جامعہ عثمانیہ) |

(۲) ونسنٹ اسمتھ۔ قدیم تاریخ ہند
(۳) رائس ڈیوڈس۔ بدھ ہند } سلسلہ جامعہ عثمانیہ
(۴) امپیریل گزیٹر آف انڈیا جلد دوم۔ باب ہشتم و نہم

## عہد اسلام

(۱) تاریخ فرشتہ ״
(۲) انتخابات آئین اکبری ״

(سر دست مولوی ذکاء اللہ صاحب
کی کتاب "اکبر" کا مطالعہ کیا جائے۔)

(۳) مولوی ذکاء اللہ تاریخ ہند (سلطنت جہانگیر و شاہجہاں)
(۴) معاصر عالمگیری ״
(مولانا شبلی کی کتاب "عالمگیر" کا بھی مطالعہ کیا جائے)

## عہد انگریزی

(۱) لائل۔ ہندوستان میں برطانوی مقبوضات کی توسیع
(۲) مارش مین مختصر تاریخ ہند (بلیک اور دسن ۱۹۱۵ء)
(۳) ڈلہوزی
(۴) مادھوجی سندھیا
(۵) ولزلی
(۶) رنجیت سنگھ
(۳ تا ۶: سلسلہ فرمانروایان ہند) } سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(iii) تاریخ انگلستان (دستوری)

ایم چیمبرس۔ تاریخ دستور انگلستان سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(iiiii) ۲ الف۔ تاریخ یورپ

(۱) ویک میں۔ عروج فرانس (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

(۲) ایس اسٹیفنس۔ انقلاب یورپ (" " " ")

(۳) الیسن فلپس۔ یورپ جدید (" " " ")

(ب) تاریخ اسلام (عہد مبارک آنحضرتؐ از خلفائے راشدین)

(۱) مسعودی۔ مروج الذہب۔ حصہ دوم (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

(۲) کامل ابن اثیر۔ عہد بنی امیہ (" " " ")

(۳) طبری " " " (" " " ")

(۴) کتاب التنبیہ والاشراف۔ حصہ دوم (" " " ")

(ج) تاریخ روما

ہیسٹ لینڈ۔ تاریخ جمہوری روما گراکی سے اکٹیم تک (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

(د) تاریخ یونان

اڈلف ہوم۔ تاریخ یونان شہنشاہت (ایتھنز) جلد دوم صفحہ ۹۰ سے آخر تک) سلسلہ جامعہ عثمانیہ

حسب ذیل کتابوں کا مطالعہ بھی کیا جا سکتا ہے۔

(۱) ڈبلیو۔ ایچ۔ فرگسن۔ یونانی شہنشاہت
(۲) ای۔ ایبٹ۔ پیرک لیز اور ایتھنز کا عہد زریں
} سلسلہ جامعہ عثمانیہ

(۴) فلسفہ

حسب ذیل کتابیں مطالعہ کے لئے تجویز کی جاتی ہیں :-

(۱) کلپے یا جبر و سالیم : تمہید فلسفہ
(۲) رسل : مسائل فلسفہ
(۳) راپو پورٹ : مبادیات فلسفہ
(۴) الکزنڈر : مختصر تاریخ فلسفہ
(۵) ویب : تاریخ فلسفہ
(۶) برکلے۔ مبادی علم انسانی (پرنسپلس آف ہیومن نالج) مطبوعہ دارالمصنفین
(۷) سرینواس اینگار : مبادیات فلسفہ ہند
(۸) ڈیوسن : " " "
(۹) گارب : فلسفہ قدیم ہندوستان
(۱۰) ڈی بوئر : فلسفہ اسلام
(۱۱) ڈاکٹر اولیری

عربوں کا فلسفہ Arabic thought

(۱۲) جیمس : نفسیات
(۱۳) ڈڈورتھ : "
(۱۴) اسٹاوٹ : مبادی نفسیات -
(۱۵) سیتھ - اصول اخلاق -
(۱۶) میکنزی۔ علم اخلاق (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

دینیات اسلامی یا اخلاقیات

(الف) نصاب برائے مسلمان سنی طلبہ :-

# عقائد

| | |
|---|---|
| مذہب | اس کی عام حقیقت غرض و غائت۔ مذہب کا علوم عقلیہ یعنے حکمت (سائنس) اور فلسفہ سے تعلق۔ فلسفہ کی سلک مادیت کا اثر مذہب پر۔ سلک مادیت کے سمجھنے کے لئے خود مادہ پر بحث۔ دین فطرت یعنے اسلام۔ یورپ سے مذہب کے اثرات کیوں گھٹ رہے ہیں۔ |
| وجود باری اور اسکے یقین کے اسباب | خلق عالم۔ خالق و مخلوق کا باہمی تعلق۔ ربوبیت و قیومیت کے مظاہر۔ توحید۔ صفات۔ |
| روح و ملائکہ | روح کی حقیقت۔ اس کے احوال و آثار۔ اسکی بقاء۔ ملائکہ کی حقیقت پر بحث۔ جن و شیاطین کی حقیقت۔ |
| رسالت | نبوت کی حقیقت۔ اس کی ضرورت و غایت۔ رسول کی پہچان اس کی تعلیم و کتاب۔ معجزات اور اس کے لواحق' امکان' وجود' شہادت اس کا دلیل نبوت ہونا۔ وحی۔ الہام۔ عموم نبوت محمدیہ۔ ختم نبوت۔ فسخ ادیان۔ خلافت الہیہ۔ |
| معاد | سزا و جزا۔ عذاب قبر۔ قیامت۔ جنت و دوزخ |
| تقدیر | جبر و اختیار۔ خیر و شر۔ |
| شریعت و طریقت | کلام مجید و احادیث پر اُن کی بناء۔ اُن کے اختلافات کی نوعیت۔ |

طلبہ کے مطالعہ کے لئے حسب ذیل کتابوں کی سفارش کیجاتی ہے۔ لیکن اگر ان میں کوئی عقیدہ اہل سنت کے عقائد مسلمہ کے خلاف ہو تو پروفیسر متعلقہ اس کے متعلق ضروری ہدایات دینگے:۔

(۱) حجۃ اسلام

(۲) دین دانش

(۳) معارج الدین

(۴) الکلام (مولانا شبلی)

(۵) عقلیات و مذہب

نوٹ: ۱۳۳۵ف کے امتحان کے لئے نصاب مندرجہ بالا میں سے جسقدر ہوسکے پڑھایا جائے گا۔ اور رحمۃ اللعالمین حصہ اول مصنفہ قاضی محمد سلیمان ریاست انبالہ از صفحہ ۱۶۰ تا آخر شامل درس ہوگی۔

(ب) شیعہ اور غیر مسلم طلبہ کے نصاب کا اعلان متعاقب ہوگا۔

## امتحان ایم۔ اے ۱۳۳۴و۱۳۳۵ف

---

### (۱) عربی

نظم:۔

(۱) جاھلیۃ۔ معلقات (لبید۔ طرفہ عنترہ۔ حارث بن حلزہ) لامیۃ العرب الشنفری۔

(۲) مخضرمین بانت سعاد۔ دیوان الحطیئۃ۔

## نثر

(۱) سیرۃ ابن ہشام۔ ذکر یا ابتدئی بہ النبی صلعم الی نزول ولقد استہزی برسل من قبلک۔ طبع یورپ از ۱۵۱ تا ۲۶۲

(۲) خطب۔ جاحظ۔ کتاب البیان والتبیین الجزالاول ومن خطب النبی الی آخر الجزالاول۔ (صفحہ ۲۳ سے آخر جزو تک)

(۳) رسائل بدیع الزماں۔ مکتوب (۱) سے (۹) تک اور مناظرہ خوارزمی (۳۰ صفحے)

(۴) المبرد پہلے ۱۶ باب (۱۰۰ صفحے یورپی اشاعت کے)

(۵) المسعودی۔ مروج الذہب (جاہلیت کا بیان)

## نحو و بلاغت وغیرہ

(۱) نحو المفصل للزمخشری۔ القسم الاول (طبع یورپ از صفحہ ۴ تا ۱۰۸)

(۲) بلاغتہ۔ الکتاب العمدہ لابن الرشیق۔ الجزالاول (صفحہ ۱ تا ۱۶۰ باستثناء اوزان و قوافی)

(۳) کتاب الشعر والشعراء لابن قتیبہ (ابتدائے کتاب سے اختتام عیوب الشعر صفحہ ۳۵ تک)

## تاریخ ادب

(۱) تاریخ ادب۔ کتاب الشعر والشعراء لابن قتیبہ کے حصہ تذکرہ شعرا میں سے انتخاب بقدر ۲۵ صفحات حسب تفصیل ذیل:۔

مہلہل (۲ صفحے) عبید بن الابرص (۲ صفحے) القمہ الفحل
(۳ صفحے) اختار (۴ صفحے) حسان بن ثابت (۳ صفحے)
عمرو بن معدی کرب الزبیدی (۲ صفحے) جریر (۵ صفحے)
ابو ذویب الہذلی (۲ صفحے) خلف الاحمر (۱ صفحہ)
(۲) جاہلیت سے شروع کرکے حریری کے زمانہ تک کی تاریخ
ادب (املا)

عبرانی۔

عبرانی کے مبادی یعنی صرف نحو اور توارة (انتخاب
از کتاب پیدائش)

انشاء

ترجمہ اردو سے عربی اور مضمون نگاری۔

(۲) اردو و فارسی

اردو

نظم

ولی۔ دیوان
سودا۔ کلیات
میر۔ دیوان اول مثنویات
میرحسن۔ مثنویات
انیس۔ مراثی جلد اول مطبوعہ بدایون۔
حالی۔ مسدس معہ دیباچہ

## نثر

میرامن ۔ باغ و بہار

غالب عود ہندی ۔

حالی ۔ حیات جاوید ۔

داستان امیر حمزہ (ربع اول)

## تاریخ ادب

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے :۔

شیفتہ ۔ تذکرہ گلشن بیخار ۔

میر نکات الشعراء

انشا دریائے لطافت ۔

پروفیسر سلیم ۔ وضع اصطلاحات ۔

مختلف تنقیدیں بشمول مقدمہ دیوان حالی و موازنہ انیس و دبیر وغیرہ ۔

## تاریخ زبان

گریرسن کی کتاب لنگوسٹک سروے آف انڈیا جلد نہم حصہ اول کی سفارش کی جاتی ہے ۔

## بھاشا

(۱) ہندی شکنتلا ناٹک ۔ راجہ لچھمن سنگھ } رام نارائن لال الہ آباد
(۲) ہندی بالبھدر ویاکرن }

(۳) تاریخ ادب ہندی (Heritage of India Series)

(۴) تلسی داس رامائن اجودھیا کانڈ ۔ نصف اول

## فارسی

### نظم

قصائد قاآنی حسب ذیل :-

(۱) تا سلیمان زمان زندان اسکندر گرفت

(۲) ساقی بده رطل گران زان می که دهقان پرورد

(۳) بہار آمد کہ از گلبن ہمی بانگ ہزار آید

(۴) من آن نشاط کزین بزم دلستان بینم

قصائد خاقانی حسب ذیل :-

(۱) ہر صبح سر بگلشن سودا برآورم

(۲) صبحدم چوں کلہ بند د آہ دود آسائے من

(۳) سنت عشاق چیست بزم عدم ساختن

قصائد غالب دہلوی حسب ذیل :-

(۱) اے زدہ ہم غیر غوغا در جہاں انداختہ

(۲) زہے زخویش نشان کمال صنع الہ

(۳) ہمانا اگر گوہر جان فرستم

غزلیات امیر خسرو حسب ذیل :-

(۱) اے زلف چلیپائے تو غارت گر دینہا۔

(۲) پردۂ عاشقاں درد پردہ کند چو روی را

(۳) اے دل غمیں مباش کہ جاناں رسیدنی ست

(۴) یار اگر برگشت در تیمار بودن ہم خوش ست

(۵) آخرے نماند باقی ز من اندر آرزویت

(۶) بکوئے عاشقی از عافیت نشاں نہ دہند

(۷) یارب آں بالا مگر از آب حیواں ریختند

(۸) چوں گاہ خرامیدن یارم ز زمیں خیزد

(۹) چوں نسیم صبحدم زلف تو بر ہوا شود

(۱۰) دست زکار رشد مرا دست بہ یار در نشد

(۱۱) زمن در ہجر او ہر دم فغان زار می آید

(۱۲) شب من سیاہ شد از غم بہ من کجات جویم

(۱۳) گرچہ زخوئے نازکت سوختہ گشت جان من

(۱۴) بہ نشیں نفسے کز ہمہ لطف تو بس ست این

(۱۵) سودائے خوبان کم نشد از جان غم فرسودِ من

(۱۶) سوئے شکار اے پسر ناز نیں مرو

(۱۷) تا ہر زمانہ شد خبر از سہ با کمال تو

(۱۸) ہمہ کس بہ خواب راحت من مبتلا نشستہ

(۱۹) کج کلہا تنگر است تنگ قبائے کیستی

(۲۰) دلا آں ترک را دیدی کنوں سامان کجا بینی

مثنوی مولانا روم :-

دفتر اول از ابتدا تا عنوان "رجعنا من الجہاد الاصغر الی الجہاد الاکبر"

نثر

کیمیائے سعادت - از آغاز کتاب تا آخر "عنوان چہارم در معرفت"

چہار مقالہ نظامی عروضی سمرقندی رسائل طغرا مشہدی :-

فردوسیہ، مراۃ الفتوح، تاج المدائح، تعداد النوادر،

## تاریخ ادب و تاریخ زبان

کتب ذیل کے مطالعہ کی سفارش کی جاتی ہے :-

تذکرہ عرفی

براون۔ جلد اول دوم

شعر العجم۔ جلد چہارم و پنجم

## (۳) تاریخ

### الف۔ تاریخ ہند (عہد شاہجہاں)

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے :-

| | |
|---|---|
| اقبال نامہ | معتمد خاں |
| پادشاہ نامہ | عبد الحمید لاہوری |
| بادشاہ نامہ | محمد وارث |
| اعمال صالح | محمد صالح کمبو |
| طبقات شاہجہاں | محمد صادق |
| منتخب اللباب | خافی خان |
| عالمگیر نامہ | عاقل خاں |
| ادب عالمگیری | .. |
| دلکشا | بھیم سین برہان پوری |
| معاصر الامرا | صمصام الدولہ شاہ نواز خاں |

Embassy of Sir Thomas Roe to the Great Moghul edited by William Foster.

The History of Hindustan during the reigns of Jehangir, Shah Jehan, and Aurangzeb. Goldwin.

History of the Deccan . J. D. Gribble.

Landmarks in the Deccan Silsilai Asifiah (Urdu) . Haig.

Army of the Indian Mughals . Irvine.

History of Indian Shipping . Mukerji.

History of Indian and Eastern Architecture . Fergusson.

Indian Sculpture and Painting . Havell.

Promotion of Learing under the Muslim Rule. . Law

From Akbar to Aurangzeb . Moreland.

Revenue Resources of the Mughal Empire. . Irvine

Mughal Administration . Sarkar.

Travels of P. Della Vale Vol. I

Travels of Peter Mundy . 1608-1667.

Travels of Traver Nier . 1631-1664.

Mughal India . 1653-1708 (Portion dealing with the prescribed portion).

ب - تاریخ ہند عہد برطانیہ (از کارن والس تا دلزلی)
حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے ۔

Malcolm's Political History of India ... (Portions dealing with the prescribed course).

Wilke's South India ... do

British Power in India ... Auber (do)

Narrative of the Campaign which terminated the war with Tipu Sultan . . (1792) Dirom.

Selections from Wellesley's Despatches Owen.

Copies and Extracts of Advices to and from India relating to the cause, progress and succesful termination of the war with Tipu Sultan . (1800).

A review of the origin, progress and result of the late decisive war in Mysore with a record of secret papers found in Tipu's cabinet . M. Wood.

Wellesely's British Government—being an official document presented to the secret Committee of the Court of Directors . (1805).

Notes relating to the late Transactions in the Mahratta Empire with 'official

| | |
|---|---|
| documents. | (1804). |
| Collection of the Treaties and Sanads, etc | Aitchison, portions dealing with the prescribed course. |
| Historical and description sketches of H. H. the Nizam's Dominions, Vol. I. | S,H. Bilgrami and Willmot. |
| History of the Mahrattas | Grant Duff. |
| Articles on Oudh History (Calcutta Review). | Sir H. Lawrence. |
| History of H.H. Nizam Ali Khan. | Hollingbery. |
| Memoir of the life of Nana Farnavis. | Mac Donald. |
| History of the reign of Tipu Sultan. | Kirmani. |
| Select Letters of Tipu Sultan | Kirkpatrick. |
| Government of India Fifth Report (Introduction only) | Ilbert. |

( ج ) تاریخ اسلام (عبدالملک بن مروان اور ولید ابن عبدالملک)

(۱) طبری۔ (حصص متعلقہ)

(۲) ابن اثیر ( " " )

(۳) مروج الذہب " "

(۴) الاخبار الطوال - دینوری

(۵) ابن خلدون (حصص متعلقہ)

(۶) تاریخ ابی الفداء ( " " )

(۷) التنبیہ والاشراف۔ مسعودی
(۸) اخبار مکہ ۔ الازاقی
(۹) البیان المعروف فی اخبار المغرب (نصف اول۔ نصف دوم حصص متعلقہ)
(۱۰) العیون والحدائق۔ حالات ولید ابن عبدالملک
(۱۱) کتاب المعارف ۔ ابن قتیبہ ۔
(۱۲) الفخری ۔ ابن طقطقا
(۱۳) الامامۃ والسیاسۃ۔ ابن قتیبہ
(۱۴) البیان
(۱۵) فتوح البلدان ۔ بلاذری
(۱۶) احکام السلطانیہ ۔ ماوردی
(۱۷) نجوم الزاہرہ۔ ابن تغری بردی (حصص متعلقہ) جلد اول
(۱۸) یعقوبی
(19) Le Stramge's Palestine Under the Muslims.
(20) Lands under the Eastern Caliphates.

(د) نظریات سیاسی

Dunning; History of Political Theories.

Barker: Political thought from Spencer to to-day

B. K. Sarkar: Political institutions and theories of the Hindus, Part II

Outline of Islamic Political Theories.

Special subject for 1334 Fasli and 1335 Fasli

Hobbes : Leviathan

Locke : Civil Government.

Rousseau : Social Contract.

(ھ) سیاسیات متقابلہ

Freeman : Comparative Politcs.

Warde Fowler : City States of the Greeks and Romans.

B. K. Sarkar : Political Institution and theories of the Hindus. Part 1

Sidgwick . Development of European Polity.

Wilson : The State.

Bryce : Modern Damocracies.

Sarkar : Mughal Administration.

Mukerji : Democracies of the East.

Nawab Masood Jung : Japan (Chapters relating to the Administration of Japan).

Horne : Political System of British India.

The Constitutions of the Soviet Republic and Turkey.

Khuda Bakhsh : Orient under the Caliphs.
Uptodate knowledge of Modern Constitutions
will be required.

(۴) ریاضی

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے:-

Algebra : Hall and Knight, Milne, Chrystall.

Trigonometry : Loney Part II, Hobson.

Pure Geometry : Askwith, Durell,

Analytical Geometry of two dimensions :
Smith, Askwith.

Analytical Geometry of three dimensions,
and Differential Geometry : Smith, Bell.

Differential Equations : Piaggio, Forsyth.

Differential and Integral Calculus : Gibson,
Lamb, Williamson, Goursat, Vol : I.

Theory of Functions of real and complex
variable Hardy Goursat, Vol. I & Vol.
II, part I. Whittaker and Watson's
Modern Analysis.

Elliptic Functions : Dixon. Whittaker and
Watson.

Fourier Series : Carslaw, Whittaker and Watson.

Attractions : Minchin, Vol. II, Routh, Vol. II.

Electricity : Jeans, Pidduck, Livens.

Statics : Loney, Lamb, Minchin.

Dynamics of a particle : Loney Love, Ramsay and Besant.

Rigid Dynamics : Loney, Ramsay, and Besant, and Routh, Vol. 1.

Hydrostatics : Besant and Ramsay

Hydrodynamics : Ramsay; Lamb.

Spherical Trigonometry : Todhunter and Leathem.

Spherical Astronomy : Godfray Ball.

Optics : Ramsay, Heath, Herman.

---

# شعبہ دینیات

## امتحان میٹریکیولیشن

### (۱) انگریزی

کتب مقررہ وہی ہیں جو شعبۂ فنون کے لیئے مقرر ہیں

ملاحظہ ہو صفحہ (۱۸۰)

### (۲) ریاضی ابتدائی

نصاب ضمیمہ الف میں درج ہے

### (۳) تاریخ ہند و جغرافیہ

(۱) تاریخ ہند میٹریکیولیشن مولفہ سید ہاشمی صاحب (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)
(۲) جغرافیہ میں کوئی خاص کتاب مقرر نہیں کی گئی ہے نصاب

ضمیمہ الف میں درج ہے

طلبہ کتاب ذیل استعمال کر سکتے ہیں :-

جغرافیۂ عالم حصہ اول و دوم (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

### (۴) عربی

کتب مقررہ وہی ہیں جو شعبہ فنون کے لیے مقرر

ہیں ملاحظہ ہو صفحہ (۱۸۵)

## (۵) عقائد و مبادی منطق

عقائد فقہ اکبر امام ابوحنیفہؒ (بزبان عربی)
مطبوعہ دائرۃ المعارف نظامیہ
مبادی منطق۔ ترجمہ مرقاۃ بمصنفہ مولانا افضل امام صاحب

## (۶) فقہ و حدیث

(۱) فقہ۔ قدوری کے ابواب ذیل:۔
کتاب الطہارۃ ۔ کتاب الصلوٰۃ ۔ کتاب الزکوٰۃ
کتاب الصوم ۔ کتاب الحج ۔ کتاب النکاح ۔ کتاب الرضاعت
کتاب الطلاق ۔ کتاب الایمان ۔ کتاب الصید والذبائح
کتاب الاضحیہ ۔ کتاب الکراہیۃ ۔ کتاب الوقف ۔
(۲) حدیث شمائل ترمذی ۔

## امتحان انٹرمیڈیٹ

(۱) انگریزی ۔
کتب مقررہ وہی ہیں جو امتحان انٹرمیڈیٹ شعبہ فنون
کے لئے مقرر ہیں ۔ ملاحظہ ہو صفحہ (۱۸۶)

(۲) عربی

کتب مقررہ وہی ہیں جو شعبہ فنون کے لئے مقرر ہیں ملاحظہ ہو صفحہ (۱۹۹)

## (۳) فقہ و اصول فقہ

(۱) اصول شاشی

(۲) شمسیہ

(۳) شرح وقایہ (النصف الاول)

(۴) فرائض سراجی

## (۴) تفسیر حدیث و اصول حدیث

(۱) تفسیر:—

قرآن شریف (النصف الاول)

نوٹ۔ بوقت تعلیم استاد تفسیر "مدارک" کو پیش نظر رکھے اور اجلہ مفسرین کی آراء کو جہاں تک ممکن ہو بیان کرے۔

(۲) حدیث و اصول حدیث:—

مشکوٰۃ المصابیح کے ابواب ذیل:—

| | |
|---|---|
| (۱) از کتاب الایمان تا کتاب الطہارت | ۳۰ صفحات |
| از کتاب فضائل القرآن تا القول عند الصباح والمسا | ۲۴ " |
| از کتاب السیر تا کتاب الصید والذبائح | ۲۸ " |
| از کتاب الرقاق تا کتاب الفضائل والشمائل | ۷۰ " |

(۳) مقدمہ لمعات شیخ دہلوی

## (۵) عقائد معہ مبادیات حکمت

(۱) شرح عقائد نسفی
(۲) ہدایت الحکمت

## امتحان بی۔اے

(۱) ادب انگریزی

کتب مقررہ وہی ہیں جو شعبہ فنون کیلئے مقرر ہیں

ملاحظہ ہو صفحہ (۲۰۱)

(۲) عربی۔

کتب مقررہ وہی ہیں جو شعبۂ فنون کے لئے مقرر ہیں

ملاحظہ ہو صفحہ (۲۱۴)

(۳) فقہ و اصول فقہ

(۱) ہدایہ (النصف الاخر)
(۲) کتاب الحجج (امام محمدؒ)
(۳) توضیح

(۴) (أ) تفسیر

(۱) جلالین (النصف الآخر)
(۲) مدارک (منزل اول)
(۳) اسباب النزول (سیوطی)

(۴) ناسخ و منسوخ (نحاس)

(۵) الفوز الکبیر

(ii) حدیث و اصول حدیث

(۱) ترمذی

(۲) بخاری (تا ختم کتاب الصلوٰۃ)

(۳) شرح نخبۃ الفکر

(iii) کلام و اصول دین

(۱) شرح طوالع

(۲) حجۃ اللہ البالغہ (القسم الاول)

## امتحان ایم ۔ اے ۱۳۲۵ و ۱۳۲۶ ف

مضمون کلام و عقائد میں حسب ذیل کتابیں مقرر ہیں :-

(۱) تفرقہ بین السلام والزندقہ

(۲) محصل از امام رازی

(۳) نقد محصل از طوسی

(۴) شرح مقاصد کامل از علامہ تفتازانی

(۵) دین و دانش

(۶) تاریخ علم کلام

# شعبہ قانون

## امتحان - ایل - ایل - بی

حسب ذیل کتابوں کی سفارش کی جاتی ہے :-

### امتحان ابتدائی

**پرچہ اول**
- تعزیرات آصفیہ
- ضابطہ فوجداری سرکارعالی

**پرچہ دوم**
- قانون شہادت ″
- ول : اصول و ضابطہ قانون شہادت ۔
- سید محمود : قانون شہادت ۔

**پرچہ سوم**
- انڈرہل ، قانون ٹارٹ (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)
- قانون آسائش عامّہ

**پرچہ چہارم**
- اینسن ، قانون معاہدہ
- قانون معاہدہ سرکارعالی

**پرچہ پنجم**
- سالمنڈ : اصول قانون (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)
- لیگ : باب دہم کے آخر تک رومن لا (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

### امتحان آخری

**پرچہ اول**
- رائے بیجناتھ ۔ دہرم شاستر
- جی . سی گوش ۔ ہندو لا ۔ اسباق متعلقہ اصول دہرم شاستر (ماخذ دہرم شاستر و رائے اور خاندان متحدہ از صفحہ ۱ تا ۹۴ و از صفحہ ۳۶۳ تا ۳۹۶ ۔ (سلسلہ جامعہ عثمانیہ)

پرچہ دوم { امیر علی : شرع محمدی (طلبہ کا اڈیشن)
غایۃ الاوطار : کتاب الفرائض

پرچہ سوم { ضابطہ دیوانی سرکار عالی
قانون عدالتہائے دیوانی سرکار عالی

پرچہ چہارم { قانون دادرسی خاص سرکار عالی
قانون اوقاف
قانون مالگزاری اراضی ایکٹ (۹) بابت سنہ ۱۳۱۷ ف

پرچہ پنجم سالم مطرزا اصول قانون بقیہ حصہ

نوٹ ۔ ہر ایک پرچہ تین گھنٹہ اور (۱۰۰ نشانات) کا ہوگا ۔ ابتدائی امتحان کے پہلے پرچہ میں اور آخری امتحان کے ہر ایک پرچہ میں (۴۰) نشانات ایسے سوالات کے لئے مخصوص ہونگے جو خاص مقدمات پر اصول قانون کے اطلاق کی قابلیت جانچنے کے متعلق ہونگے ۔ ایسے سوالات کے معقول جوابات پر پورا لحاظ رکھا جائیگا گو نتائج اخذ شدہ مقدمات مفصلہ کے نتائج سے مختلف ہوں جوابات جن کی تائید میں کوئی وجوہ پیش نہ کئے گئے ہوں ان پر لحاظ نہ ہوگا ۔

# (۴۱) جلسہ پیش کشی ڈگری سلطان العلوم بہ پیشگاہ حضرت اقدس و اعلیٰ

اعلیحضرت خسرو دکن خلد اللہ ملکہٗ و سلطنتہٗ نے جو احسان عظیم نہ صرف ملک دکن بلکہ تمام ہندوستان پر جامعہ عثمانیہ کے قیام سے فرمایا ہے اور تعلیم کے فروغ و ترقی سے جو انہماک و دلچسپی بندگان حضرت کو ہے اس کے اعتراف اور شکریہ کے موقعہ کے خدام جامعہ عثمانیہ ایک عرصہ سے منتظر اور متمنی تھے بالآخر یہ تجویز ہوئی کہ جامعہ عثمانیہ کی طرف سے ایک اعزازی ڈگری خدمت اقدس میں پیش کی جائے۔ اگرچہ بادشاہ وقت کی ذات ایسے اعزاز سے کہیں ارفع و اعلیٰ ہے مگر کسی جامعہ کے لئے اظہار شکر و منت کا اس سے بہتر اور طریقہ نہیں ہو سکتا۔ حضرت اقدس و اعلیٰ نے بھی اپنی معارف نوازی و مراحم خسروانہ سے اس درخواست کو شرف قبولیت بخشا۔

یہ تقریب ہمایون بتاریخ ۱۰ ربیع الاول ۱۳۴۲ھ مطابق ۲۲ آذر ۱۳۳۲ف م ۱۸ اکٹوبر ۱۹۲۳ء اڈریس ہال باغ عامہ میں ادا کی گئی۔ اڈریس ہال اس موقع کیلئے خاص طور پر آراستہ کیا گیا تھا۔ اور بلحاظ زیب و زینت وہ آپ اپنی نظیر تھا۔ امرائے عظام اور ارکین باب حکومت جاگیرداران اعلیٰ عہدہ داران سول و فوج وکلا و اڈیٹران اخبارات، رفقا و اساتذہ و طلبہ جامعہ عثمانیہ تقریباً گیارہ سو اشخاص اس جلسہ میں موجود تھے۔

حضرت اقدس و اعلیٰ معہ شہزادگان بلند اقبال و شہزادیان والا تبار وقت مقررہ دس بجے رونق افروز ہوئے اور امرائے عظام نے استقبال کیا اور حاضرین اپنی جگہ دست بستہ کھڑے ہوگئے۔ رفقا جامعہ عثمانیہ

نواب ولی الدولہ بہادر معین امیر جامعہ کے ساتھ حضرت اقدس و اعلیٰ کے سامنے ادب سے استادہ ہوگئے۔ بندگان خسروی نے نواب ولی الدولہ بہادر کو اڈریس پڑھنے کی اجازت دی جو حسب ذیل ہے :۔

"بہ بارگاہ لفٹننٹ جنرل ہز اکزالٹیڈ ہائنس ستم دوراں ارسطوئے زماں سپہ سالار آصفجاہ مظفر الممالک والمالک نظام الملک نظام الدولہ اعلیٰحضرت بندگان عالی متعالی نواب میر عثمان علی خان بہادر فتح جنگ مدظلہ العالی یار وفادار سلطنت برطانیہ جی۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ جی۔ بی۔ ای خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ

الحمد للہ کہ آج وہ مبارک دن ہے جو نہ صرف جامعہ عثمانیہ بلکہ جامعات عالم کی تاریخ میں یادگار رہیگا کہ خود فرمانروائے سلطنت نے جو اس کے بانی اور سرپرست اعلیٰ ہیں اس کی اعزازی ڈگری قبول فرمانے کے لئے مجلس رفقاء کو عزت بخشی ہے۔

تاریخ عالم سے واضح ہے کہ سلاطین اسلام نے ہمیشہ علم کی سرپرستی میں خاص حصہ لیا ہے لیکن حضرت جہاں پناہی کو جو انہماک و دلچسپی ترویج علم سے ہے اور بندگان حضرت نے اپنی علم پروری اور ہنر گستری سے حصول علم کیلئے جو مناسب اور مفید طریقہ اس جامعہ کے قیام سے جاری فرمایا ہے اُسکی مثال کہیں نہیں ملتی اور اسکے اعلیٰ نتائج اور فوائد محتاج بیان نہیں ہیں۔

اہل ملک کے فخر و مسرت کا اس سے بڑھکر اور کیا موقع ہوسکتا ہے! اور خود جامعہ کی اس سے زیادہ اور کیا خوش نصیبی ہوسکتی ہے کہ وہ ایسے سرپرست اور حامی علم کے حضور عالی میں اپنی سب سے پہلی اور اعلیٰ ترین اعزازی ڈگری پیش کرے۔ لہٰذا بکمال منت و حسن عقیدت جامعہ عثمانیہ کی جانب سے اسکے ارکین مجلس رفقاء "سلطان العلوم" کی اعزازی ڈگری بارگاہ بلا زمان خسروی جہانبانی میں پیش کرنے کی عزت حاصل کرتے ہیں۔ گر قبول افتد زہے عز و شرف "

اڈریس پڑھنے کے بعد نواب ولی الدولہ بہادر کے ساتھ چھ امرائے عظام یعنے مہاراجہ سر یمین السلطنۃ بہادر

نواب فخر الملک بہادر، نواب خانخاناں بہادر، نواب معین الدولہ بہادر، نواب لطف الدولہ بہادر، نواب سالار جنگ بہادر جو رفیق جامعہ بھی ہیں اس اڈریس اور اعزازی ڈگری سلطان العلوم کو پیشگاہ سلطانی میں پیش کرنے کی عزت حاصل کی ۔

بندگان حضرت نے اس اعزازی ڈگری کو مختصر اور جامع الفاظ میں قبول فرمایا جس سے خدام جامعہ عثمانیہ کی کمال عزت افزائی ہوئی اس خاص موقعہ کے لئے اعلیحضرت و اقدس نے جو نظم ارشاد فرمائی ہے ۔ وہ علیحدہ شائع ہو چکی ہے ۔

اڈریس ایک نقروی کاسکٹ میں پیش کیا گیا تھا جو علمی جلسہ کی مناسبت سے کتاب کی شکل میں بنایا گیا تھا اور ڈگری روز ووڈ کی تختی پر طلائی حروف سے تیار کی گئی تھی جس کا فریم بھی طلائی تھا ۔

بندگان خسروی کی تقریر کے اختتام پر گارڈ آف آنر نے سلامی دی اور توپیں سر ہوئیں ۔ اس کے بعد جلسہ برخاست ہوا اور حاضرین ان شاندار خیموں میں گئے ۔ جہاں ان کے لئے فواکہ وغیرہ کا انتظام تھا ۔

---

# (۱۵) ضمیمہ جات

## (الف) تفصیلی نصاب

### امتحان میٹریکولیشن

نصاب سائنس برائے طلبہ گروپ (الف) ملاحظہ ہو صفحہ (۱۲۱)

### علم طبیعیات

**علم حیل** | مادہ کے عام خواص۔ اُس کی تین حالتیں (ٹھوس۔ مائع اور گیس) طول۔ رقبہ۔ حجم۔ وقت اور کمیت کی پیمائش حرکت۔ رفتار۔ اسراع۔ قوت۔ وزن۔ سیالی دباؤ۔ کثافت اور کثافت اضافی۔ اصول ارشمیدس۔ باریپما۔ ہوا پمپ۔ پانی کا پمپ۔ سیفن نلی۔ کلیہ بائل۔ مرکز ثقل و سادہ مشین (بیرم و چرخیان)۔

**حرارت** | حرارت کا اثر ٹھوس اجسام مائعات اور گیسوں پر۔ تپش پیما۔ (فیرن ہائیٹ۔ سنٹی و ریومر) حرارہ پیمائی و حرارت نوعی۔ تبدیلی حالت و حرارت مخفی۔ انتقال حرارت (ایصال حمل و اشعاع) ایصال و اشعاع کے متعلق ابتدائی معلومات۔

**نور** | نور کی اشاعت خطوط مستقیم میں۔ کلیات انعکاس انعطاف نور۔ آئینے (مستوی مقعر و محدب) منشور و عدسے خوردبین و دوربین۔

**آواز** | آواز کا گزر مادی اجسام سے۔ انعکاس آواز۔ رفتار (انعکاس کے ذریعہ)

مقناطیس | مقناطیس کے خواص ۔ مقنانے کے طریقے ۔ مقناطیست کے اساسی کلیات (مشابہ قطبوں کا دفع اور غیر مشابہ قطبوں کا جذب) مقناطیسی میدان کے نقشے (لچھوں کے ذریعہ)

برق | برقاؤ کے تجربے ۔ موصل وغیر موصل ۔ برق نما ۔ امالیت ۔ برق بردار اور لیڈن کا مرتبان ۔ برقی خانے ۔ برقی رو کے مقناطیسی اور کیمیائی اثرات ۔ برقی گھنٹی ۔ برقی روشنی

## علم کیمیا

طبیعی اور کیمیائی تغیرات ۔ کیمیائی عناصر ۔ دھات اور ادھات ۔ محلول ۔ تبخیر ۔ کشید ۔ تقطیر ۔ تصعید ۔ نتھارنا ۔ قلماؤ ۔ قلماؤ کا پانی ۔ ترسیب ۔ مرکب اور آمیزہ ۔ کیمیائی تحلیل اور ترکیب ۔ جلنا اور زنگ آلود ہونا ۔ دھاتوں پر حرارت کا اثر ۔ ہوا کے کیمیائی خواص ۔ زنگ آلود ہونے سے لوہے کے وزن میں اضافہ ۔ ہوا کی کیمیائی ترکیب ۔ فاسفرس اور موم بتی کا جلنا ۔ موم بتی کے شعلہ کی ساخت ۔

آکسیجن کی تیاری اور اُس کے خواص ۔ آکسائیڈز ۔ نائٹروجن کی تیاری اور خواص ۔ دھاتوں کا عمل پانی پر ۔ ہائیڈروجن کی تیاری اور خواص ۔ پانی کی برق پاشیدگی ۔ پانی کا ہلکا اور بھاری پن ۔ کاربن اُس کی بہروپی شکلیں ۔ کاربن ڈائی آکسائیڈ ۔ اس کی تیاری اور خواص ۔ چونے کی بھٹیوں میں چونے کی پیدائش ۔ چونے کا بجھانا ۔ بجھا ہوا چونا ۔ معمولی نمک ۔ ہائیڈروکلورک ترشہ اس کی تیاری اور خواص کلورائیڈز ۔ ان کی تشخیص ۔ کلورین کی تیاری اور اس کے خواص ۔ رنگکٹ سفوف ۔

گندھک - اس کی قلمی اور نقلی شکلیں سلفر ڈائی آکسائیڈ - اس کی تیاری اور خواص - سلفیورک ترشہ - حل پذیر سلفیٹس کی تشخیص - فاسفرس - سرخ اور زرد دیا سلائی کی صنعت - نائٹرک ترشہ - اس کی تیاری اور خواص - نائٹرک ترشہ کا اکسائی عمل ارکسائو اور تحویل - امونیا - تیاری اور خواص - سلیکا شیشہ کی تیاری -

ترشے - اساس - نمک کے عام خواص کا مطالعہ

مندرجہ ذیل دھاتوں اور اُن کے اہم مرکبات کی تیاری کے قاعدے اور خواص کا مطالعہ :-

سوڈیئم - پٹاسیئم کیلسیئم میگنیشیئم - تانبا - چاندی - سونا - جست - پارا - قلعی - سیسا - لوہا - الومینیئم -

## نصاب معاشیات خانہ داری

(ملاحظہ ہو صفحہ (۱۲۱))

| | |
|---|---|
| جسم انسانی | نظام ہضم، دوران خون، تنفس، اخراج فضلات، ڈھانچہ - عضلات و نظام اعصاب (جہاں ممکن ہو نمونوں سے کام لیا جائے اور تصاویر ہر حال میں استعمال کی جائیں) |
| ۲ اغذا | اصناف اقسام اغذیہ، گوشت، آٹا (مختلف غلوں کا)، دودھ وغیرہ، اغذیہ نباتی (ترکاری وغیرہ) اور فواکہ (میوے) |
| کھانا پکانا | عام اصول اور عملی کام - غذاوں کی حفاظت، مضر صحت غذائیں، اشربہ (پینے کی چیزیں) معین غذاوں کی ترکیب و ترتیب (ڈائٹس) |

| | |
|---|---|
| پوشش | استعمالات، ضروریات لباس، تیاری لباس کے اصول، اور صحت بخش لباس کی کیفیات، کپڑے ہوتنا اور تیار |

کرنا، اور سینے کی کل (مشین) کا استعمال۔

| | |
|---|---|
| کام اور آرام | جسد انسانی پر جسمانی اور دماغی کاموں کا اثر، ورزشں، تفریح، سونا۔ |
| شخصی صفائی | میل کے دھونے کے اقسام، کپڑے دھونے کے ہلکے کاموں کی مشق، مثلاً لیس یا نازک چیزوں کا اُن کے |

رنگ قائم رکھکر دھونا۔ غسل۔ دانت، بال، جلد، ناخن، کپڑوں

چادر وغیرہ کی خبر گیری۔

| | |
|---|---|
| سکونت و قیام | تعمیر۔ کمرے، دیوار، چھت اور فرش کی ترتیب، آمد و رفت ہوا، ہوا اور گرد کے اجزائے ترکیبی۔ آمد و رفت |

ہوا کے طریقے اور اصول۔ مکان صاف رکھنے کی اہمیت اور اُس کے
انتظامات، مکان کا گرم کرنا، اُس کے طریقے اور ایندھن۔ روشنی۔
موم بتی، تیل اور اُن کے اجزائے ترکیبی، گیس اور بجلی کی روشنی۔ آبرسانی
قدرتی ذرائع، پانی کو جمع کرنا اور اُس کی تقسیم اور صفائی میلا کوڑا وغیرہ
اس کا اخراج۔ مکان کی صفائی اور آرائش وزیبائش کے طریقے۔ آتھک

پاشی کی ضرورت۔

| | |
|---|---|
| روپیہ | حساب رکھنے کے طریقے، انضباط اخراجات۔ پس اندازی۔ |
| مرض | اسباب و حفظ ماتقدم، عام امراض اور ان کے علاج، بصارت و سماعت کے نقائص کی طرف توجہ، جراثیم و |

امراض متعدی، متعدی امراض سے محفوظ رکھنے والی دوائیں اور مریض اور اس کی قیام گاہ کے لئے ان کا استعمال تطہیر (ڈس ان فیکشن) کی انتظامات کی مشق۔

| | |
|---|---|
| تیمارداری | تیمار دار کے فرائض۔ مریض کی خبر گیری اور خدمت، پرہیزی غذا، اور اس قسم کا عملی کام جو ایک تیمار دار کے فرائض |

میں داخل سمجھا جا سکتا ہو اور جس میں بیمار کی غذا کا تیار کرنا بھی شامل ہے۔

| | |
|---|---|
| وقوع حادثات میں ابتدائی مدد | خون کا بہنا، ہڈی کا ٹوٹنا، موچ، جل جانا، غشی، سکتہ، پانی میں ڈوبنا، بندش (بینڈیج) بچوں کی خبر گیری۔ |

نوٹ (۱) یہ ضرور نہیں کہ جس سلسلہ سے فہرست بالا میں مضامین درج ہوئے ہیں اسکی پابندی تعلیم کے وقت بھی کی جائے۔

(۲) عملی کام پر خاص طور پر زور دینا چاہئے۔

## نصاب ریاضی ابتدائی

| | |
|---|---|
| حساب | چار اساسی قاعدے جہاں تک ان کا تعلق اعداد صحیح کسور عام اور بالخصوص کسور اعشاریہ سے ہے۔ تقریبی قیمتیں |

اعشاریوں کی ضرب اور تقسیم کے اجمالی طریقے۔ میٹری نظام۔ متوالی اعشاریہ کی سادہ شکلیں۔ نسبت اور تناسب، اوسط، آمیزش، حساب فیصد اور اس کا استعمال بشمول سود مفرد و مرکب۔ نفع نقصان۔ تبادلہ جذور۔

| | |
|---|---|
| جبر و مقابلہ | جبریہ مقداریں اور ان پر چار اساسی قاعدوں کا اطلاق |

تعویض کے ذریعہ جملوں اور ضابطوں کی عددی قیمتیں معلوم کرنا۔ حساب کے عام نتیجوں کو علامتوں کے ذریعہ تعبیر کرنا۔ سادے اجزائے ضربی اور ضابطے۔ جبریہ سوالوں کی عام مشق۔ ایک یا دو متغیروں کی خطی مساواتوں اور اُن پر مبنی مساواتوں کا حل۔ اعداد شمار کی ترسیمیں خطی ترسیمیں۔

عملی ہندسہ | عملی ہندسہ کے سوالات ذیل کے عملوں پر یا اُن کی آسان فرعات پر مبنی ہونگے۔ نقشہ کشی صحیح طور پر عمدہ اوزاروں کی مدد سے کرنی چاہئیے۔ اس غرض کے لئے طالب علم کو چاہئیے کہ ایک سخت پنسل۔ درجہ دار پیمانہ۔ پرکار۔ قاسم۔ چاندہ۔ اور گنیوں کا ایک جوڑ اپنے پاس رکھے۔

خط مستقیم کی تنصیف۔ زاویوں کی تنصیف۔ ایک دئے ہوئے خط مستقیم پر عمود کھینچنا یا اس کے متوازی کھینچنا۔ ایک معلومہ زاویہ کے مساوی زاویہ بنانا۔

ایک خط مستقیم کو مساوی حصوں کی کسی تعداد میں یا معلومہ نسبت رکھنے والے حصوں میں تقسیم کرنا۔

معلومہ معطیات کی بنا پر مثلث اور ذو اربعۃ اضلاع بنانے کی سادہ صورتیں کسی دئے ہوئے کثیر الاضلاع کے مساوی رقبہ کا مثلث بنانا۔ ایک دائرہ کے یا دائرہ کی کسی دی ہوئی قوس کے مرکز معلوم کرنے کا عمل۔

ایک دائرہ کے مماس یا دو دائروں کے مشترکہ مماس کھینچنے کا عمل۔

معلومہ معطیات کی بنا پر دائروں کے کھینچنے کی سادہ صورتیں۔

ایک مثلث کے اندر یا باہر دائرہ کھینچنا۔

مساحت | مستوی مستقیم الاضلاع شکلوں کی ابتدائی مساحت (اس میں

فیلڈ بک کی واقفیت ضروری نہیں) دائروں مستطیلی مجسموں، قائم مستدیر اسطوانوں اور مخروطوں اور کروں (باستثنائے ناقص مجسمات) کی ابتدائی مساحت۔

## ریاضی اعلیٰ (برائے طلبہ گروپ ب)

| | |
|---|---|
| حساب | ابتدائی ریاضی کا نصاب۔ مزید براں کمپنیوں کے حصے جو انکمپ یقابلتہً مشکل سوالات۔ |
| جبر و مقابلہ | ابتدائی ریاضی کا نصاب ذیل کے اضافہ کیساتھ :۔ |

تفاعل تعبیر باقی کا مسئلہ اور اس کا استعمال اجزائے ضربی معلوم کرنے میں ذو اضعاف اقل۔ عاد اعظم۔ کسور۔ ایک یا دو یا تین متغیروں کی مساواتیں اور ایسی مساواتوں پر مبنی سوالات کا حل۔ سادے منطق صحیح تفاعلوں کا جذر۔ مثبت صحیح قوت نماؤں کا نظریہ۔ سادے جبریہ تفاعلوں کی ترسیمیں اور اُن کا اطلاق۔ مساواتوں کے حل پر۔ نسبت تناسب اور تغیر۔

| | |
|---|---|
| ہندسہ | ہال اینڈ سٹیونز سکول جیومیٹری کے ابتدائی چار حصے (باستثنائے خط سمن اور نونقطی دائرہ کے) اور متشابہ مثلثوں کے |

ابتدائی خواص۔

| | |
|---|---|
| مساحت | ابتدائی ریاضیات کا نصاب بشمول فیلڈ بک اور ناقص مجسمات لیکن طالب علم کی معلومات مقابلتہً زیادہ تفصیلی ہونی چاہیے۔ |

## نصاب جغرافیہ

جغرافیہ عالم کا خاکہ۔ سلطنت انگریزی اور خصوصاً ہندوستان کے تفصیلی حالات۔ مبادیات جغرافیہ طبیعی۔ زمین کا سطح۔ کوہ آتش فشان اور زلزلے۔ منطقہ ارض البلد۔ طول البلد۔ دن اور رات۔ موسم۔ نظام شمسی۔ چاند کا گھٹنا بڑھنا۔ لہر۔ موج۔

# امتحان انٹرمیڈیٹ

## نصاب طبیعیات

حرکت | طول اور وقت کی اکائیاں، خط مستقیم میں متحرک ایک ذرہ کا نقل مکان، چال، رفتار، اور یکساں اسراع۔

معیار حرکت، نیوٹن کے کلیات حرکت، کمیت اور قوت کی اکائیاں، بکس کی اندفاعی ترازو یا ایک خط مستقیم میں اسی خط پر ایک قوت کے زیر عمل ایک ذرہ کی حرکت، اور جاذبہ کے زیر عمل ایک انتصابی مستوی میں ذرہ کی حرکت، توانائی، کام، طاقت، اور اُن کی اکائیاں یا حرکت سے بقاء توانائی کی سادہ توضیحات۔

تین متراکز قوتوں اور متوازی قوتوں کے زیر عمل ایک جسم کے توازن کے شرائط [قوتوں کا متوازی الاضلاع اور مثلث] مرکز جاذبہ، سادہ مشینیں، ترازو اور اس کی حساسیت۔

سادہ رقاص کی حرکت (تجربہ کے ذریعہ سے) ضابطہ سے سادہ رقاص کی مدت اہتزاز کا استخراج۔

مادہ کے خواص | تحیز، جمود، تجاذب، قسمت پذیری، تخلخل، لچک، اتصال، تمدد، تورق، پھوٹک، نراہٹ، لزوجت،

مادہ کی تین حالتیں، حرارت اور برودت کی وجہ سے استحالات۔

لچک | اس کی تعریف، لچک کے اختلاف کی وجہ سے ٹھوسوں اور سیالوں میں فرق۔

سکون سیالات | سیال میں ایک نقطہ پر دباؤ۔ تعریف، اور توضیح۔ دباؤ کی

انتقال پذیری، بھاری ساکن سیال کے کسی نقطہ پر دباؤ کی قیمت، تمام سمتوں میں اس کی یکسانیت، سادہ صورتوں میں حاصل اچھال، اصول ارشمیدس، تیرتے اجسام، مائع پیما، کثافت اور کثافت اضافی کی عملی تخمین کے لیے ان کا استعمال گیس کا دباؤ اور اس کی تخمین، بارپیما اور ہوائی دباؤ کی پیمائش کے لئے اس کا استعمال، کلیہ بائل، ہوا پمپ، اور آبی پمپ،

حرارت | تپش اور اس کی پیمائش، تپش پیماؤں کی ساخت اور درجہ بندی ٹھوس اور مائع اور گیسوں کا حرارتی انبساط اور اس کی صحیح تخمین، ہوائی تپش پیما، حرارت بہ حیثیت ایک مقدار کے، حرارت کی اکائی حرارت نوعی، حرارہ پیمائی کے مستقیم تر طریقے۔ اشاعت تغیر اور حرارت کے کلیات، حرارت مخفی، بخاری دباؤ اور اس کی پیمائش، سیر شدہ اور غیر شدہ بخار۔ ایصال اور حمل حرارت، حرارتی موصلیت کی تعریف، اشعاع، انجذاب اور انعکاس، کلیہ تبرید۔ حرارت کا حیلی معادل۔ بقاء توانائی۔

نور | نور کی اشاعت مستقیم، سایوں کا بننا، تقابلہ بین خیالات، نور کا انعکاس اور انعطاف، سادہ ہندسی استخراجات جو مستوی اور کروی سطحوں پر واقع چھوٹی مستقیم پنسلوں پر عائد ہو سکیں۔ آنکھ اور بصارت کے عام نقائص، طاقت تکبیر۔

پتلے عدسوں کے لئے استعمال۔ زور بین، خوردبین۔ انتشار نور، طیف نما، انجذابی اور اشعاعی طیف، زاویہ فاصل، اور انعکاس کلی، انعطاف نماؤں کی تخمین۔

مقناطیسیت | مقناطیسوں کے خواص، قطب، مقناطیسی قوت کے کلیات، اکائی قطب، خطوط قوت، یکساں مقناطیسی میدان اور

ان کے مقابلے کے تجرباتی طریقے۔ مقناطیس کا مقناطیسی معیار اثر۔ مقناطیسی اثری معیاروں کا مقابلہ۔ زمین کا مقناطیسی میدان، قطب نما، مقناطیسی مالہ لوہے اور فولاد کے مقناطیسی خواص۔

برق | برقائی اجسام، برقی مقدار موصل وغیر موصل۔ موصلوں پر برق کی تقسیم، الالہ دو چھوٹے باردار برقی موصلوں کے درمیان قوت کے کلیات، برق سکونیاتی قوت کے خطوط، برقی میدان، برقی قوت اور برقی قوہ، اختلاف قوہ، برقی کثافے اور گنجائش Dilectric مستقل وولٹائی خانوں کی عام صورتیں، رو پیدا ہوتے وقت خانوں کے عمل خانوں کی تقلیب اور اس کے تدارک کے طریقے، رو کا عمل مقناطیسوں پر، رو پیما جو ایسے عمل پر مبنی ہوں بشمول معلق پچھے والے رو پیما کے، دھاتی [خطی] موصل اور برق پاشیدہ، برق پاشیدگی کے کلیات، محرکہ برق، کلیہ اوہم، مزاحمت اور اس کی تخمین کے سادہ طریقے، رو کی پیمائش اور ق م ب کا مقابلہ، دور میں رو کی وجہ سے توانائی کی تقسیم، حرارتی اثرات، برقی مقناطیس

آواز | سادہ ارتعاشی حرکت، آواز کی پیدائش اور اشاعت، ہوا میں آواز کی رفتار اور اس کی تخمین، موجی حرکت کی نوعیت، اور صوتی امواج، تعدد ارتعاش اور امتداد، حیطہ ارتعاش، بلندی، تاروں اور ہوائی کالموں کے ارتعاش کے کلیات، صوتی امواج کا تداخل اور ضربیں۔

## نصاب طبعیات عملی

ملی میٹر پیمانہ، کسر پیما، خوردہ پیما اور کروییت پیما سے طولی پیمائشات خطی ابعاد کی پیمائش سے رقبوں اور حجموں کی تخمین۔

ہم مستوی قوتوں کے زیر عمل جسم کے توازن کی شرائط کی تصدیق۔

تختی کے مرکز جاذبہ کی دریافت ۔
سادہ رقاص کے کلیہ کی تصدیق، ج کی تخمین ۔
سطح مائل، چرخیوں کے نظام ۔
ترازو کا استعمال بحد ا ۔ ا گرام تک حساس ہوا ۔
پانی میں وزن کر کے حجموں کی تخمین، برتنوں کی گنجائش کی دریافت
ٹھوس اور مائع کی نوعی کثافتیں، مائع پیما کا استعمال ۔
فارٹن بارپیما کی خواندگیاں لیکر ہوائی دباؤ کی تخمین اور تپش کیلئے
اس کی تصحیح ۔
کلیہ بائل کی تصدیق ۔
تپش پیما کے ثابت نقطوں کی تخمین ۔
سلاخ کے پھیلاؤ کی شرح کی تخمین ۔
مائع کے مرئی انبساط کی شرح کی دریافت ۔
مستقل دباؤ پر ہوا کا پھیلاؤ ۔
مستقل حجم پر تپش کے ساتھ ہوا کے دباؤ کی بیشی کی شرح ۔
تبرید کے منحنی، نقاط اماعت ۔
ٹھوس اور مائع کی نوعی حرارتوں کی تخمین ۔
پانی اور بھاپ کی حرارت مخفی ۔
بخاری دباؤ کی تخمین، نقاط جوش ۔
رمنو اور خشک و تر جوفے والے رطوبت پیما سے نقطہ شبنم کی دریافت ۔
حرارتی موصلیوں کا مقابلہ ۔
مختلف سطحوں سے حرارت کا اشعاع ۔

نور کے کلیات انعکاس کی تصدیق۔
شیشہ کے کندے مین سے نور کا راستہ مرتسم کرنا اور انعطاف نما کا استخراج
مقعر اور محدب آئینوں کے اسکی طول۔
محدب اور مقعر عدسون کے ماسکی طول۔
مرئی گہرائی دریافت کر کے مائع کے انعطاف نما کی پیمائش۔
طیف پیما سے منشور کے زاویہ کی اور سوڈیم کی روشنی کے انعطاف نما کی پیمائش۔
سایہ دار اور داغدار ضیا پیماؤں سے مختلف معیاری نور کی تنویری طاقتوں کا مقابلہ۔
لوہے اور چھوٹے قطب نما سے مقناطیسی میدان میں خطوط قوت مرتسم کرنا۔
مقناطیسی اثری معیاروں کا مقابلہ۔
سادہ خانہ، دانیالی اور لیکلانشوی خانے۔
رو کی مطلق پیمائش (الف) حماسی رو پیما سے (ب) برق پاشیدگی سے
رو سے پیدا شدہ حرارت کی پیمائش۔
تاروں کی مزاحمتون کی پیمائش
برقی تحریکوں کا مقابلہ قوۃ پیما۔
دو شاخوں کے تعددوں کا مقابلہ۔
تاروں کے عرضی ارتعاش کے کلیات کی تصدیق۔
ہوائی کالموں کی گمک سے آواز کی رفتار کی دریافت۔

---

# نصاب کیمیا

مادے کی عام خاصیتیں :۔

سختی، تخلخل، پھونک پن وغیرہ ۔

ٹھوس، مائع اور گیسی حالت ۔

حالت کی تبدیلی ۔

اضافی کثافتیں ۔

نقاط اماعت وجوش ۔

قلمی شکل

عام اشیاء پر حرارت کا اثر

قلماؤ، آبی محلولات اور پگلی ہوئی اشیاء (مثلاً گندک) سے ۔

مفرد اور مرکب اشیاء، آمیزے، محلول، کیمیائی عمل، مستقل اور ضعفی تناسبوں کے کلیے، اوزان معادلہ کی تخمین، جواہر، سالمات، اوزان جوہر و اوزان سالمہ، بخاری کثافت، نظریہ جواہر اور آدوگاڈرو کا دعویٰ ۔

گیسوں کا اتحاد بہ اعتبار حجم ۔

گرفت، وزن معادل اور وزن جوہر کا رشتہ، اوزان جوہر کی تخمین، ڈولانگ اور پیٹی کا کلیہ ۔

کلیہ بائل، کلیہ شارل، بخاری دباؤ، انتشار ۔

کیمیائی علامتیں، ضابطے اور مساواتیں، آسان حسابی سوالات ۔

آکساؤ اور تحویل ۔

گیسوں اور مائعات کے بھوگ اور نظریہ روانات کے متعلق ابتدائی تصورات ۔

کلیہ ادوار عناصر کے مبادیات، عناصر مشمولۂ نصاب کو پیش نظر رکھ کر مطالعہ کیا جائے ۔

عناصر و مرکبات ذیل کی اہم طبیعی اور کیمیائی خصوصیات، تیاری اور خواص نیز (جہاں ممکن ہو) مرکبات کی ترکیب کا ثبوت :- ہائیڈروجن، آکسیجن، پانی، قدرتی پانی، اوزون، ہائیڈروجن ڈائی آکسائیڈ۔

نائیٹروجن، کرہ ہوا، اسکی ترکیب پر حیوانی اور نباتی زندگی کے اثرات، امونیا، نائیٹرک ترشہ اور نائیٹریٹس، نائیٹرس ترشہ اور نائیٹرائیٹس، نائیٹروجن کے آکسائیڈس۔

کاربن، دلدل کی گیس، ایتھلین، اسیٹلین، کاربن ڈائی آکسائیڈ، کاربن مانو آکسائیڈ، کاربانک ترشہ، احتراق، شعلے کی ساخت، کوئلے کی گیس، ڈیوی کا چراغ

کلورین - ہائیڈروکلورک ترشہ، کلورائیڈز - کلورین کے آکسائیڈس اور آکسی ترشے۔

برومین، آیوڈین، ان کے ہائیڈر ترشے اور آکسی ترشے۔

گندک، سلفرٹیڈ ہائیڈروجن، گندک کے آکسائیڈس - سلفیورک ترشہ اور سلفیٹس، سلفرس ترشہ اور سلفائیٹس۔

فاسفورس، فاسفوریٹڈ ہائیڈروجن، فاسفورس کے آکسائیڈس فاسفورس ترشہ - سلیکا، سلیکیٹس، کانچ۔

سوڈیم اور پوٹاسیم - ان کے ہائیڈرٹس، کلورائیڈز، نائیٹریٹس اور کاربونیٹس - کیلسیم، اسٹرانشیم اور بیریم، ان کے آکسائیڈس کاربونیٹس، سلفیٹس اور کلورائیڈز۔

لوہا، اس کی فلزکاری کا خاکہ، اسکے سلفیٹس، کلورائیڈز اور آکسائیڈز۔
فولاد، ڈھلا ہوا لوہا، پٹا ہوا لوہا۔

تانبا، اسکی فلزکاری خاکہ، اسکے سلفیٹ، نائیٹریٹ اور آکسائیڈ پیتل۔

سیسا، اسکی فلزکاری کا خاکہ، اس کا کلورائیڈ، سلفیٹ اور ایسیٹیٹ۔

جست، اس کا آکسائیڈ، کلورائیڈ، سلفیٹ اور کاربونیٹ۔
میگنیشیئم، اس کا آکسائیڈ، کلورائیڈ، سلفیٹ اور کاربونیٹ
پارا، آکسائیڈس، کلورائیڈز اور سلفائیڈز۔
الومینیم، اس کا آکسائیڈ کلورائیڈ اور سلفیٹ۔
آرسنک، ہائیڈرائیڈ آکسائیڈس اور سلفائیڈز۔
اینٹمنی، ہائیڈرائیڈ آکسائیڈس، کلورائیڈز اور سلفائیڈز۔
قلعی آکسائیڈس، کلورائیڈز اور سلفائیڈز۔

## عملیات

طلبہ سے تجربہ خانے میں حسب ذیل تجربے کرنے کی توقع کیجاتی ہے۔
طلبہ کو ہر تجربے کا حال ایک خاص بیاض میں قلمبند کرنا چاہیے۔ جامعہ کے ناظر اور ممتحن اس بیاض کے معائنے کے مجاز ہونگے۔ یہ بیاض معلم عملیات کی تحویل میں رہنی چاہیے۔ اور اس کو ہر تجربے کے حال پر اپنے دستخط ثبت کرنے چاہئیں۔ جامعہ کے عہدہ داران متعلقہ کے مطالبہ پر اس بیاض کو پیش کرنے کی ذمہ داری صدر کلیہ پر ہوگی:۔

(۱) دھون بوتل کی تیاری، جس میں کاگ کو برمانا اور کانچ کی نلیوں کو موڑنا اور ترتیب دینا بھی شامل ہے۔

(۲) مندرجہ ذیل گیسوں کی تیاری کے لئے آلات کی ترتیب۔

(۳) مندرجہ ذیل گیسوں کی تیاری، نیز ان کے معمولی خواص سے متعلق تجربے:۔

آکسیجن، ہائیڈروجن، نائٹروجن، امونیا، نائٹرک اور نائٹرس آکسائیڈس، کلورین، ہائیڈروکلورک ترشہ، سلفر ڈائی آکسائیڈ۔

سلفریٹڈ ہائیڈروجن، کاربن مانا کسائیڈ اور کاربن ڈائی آکسائیڈ۔

(۴) سادہ نمکوں کی تیاری، ایسے طریقوں سے، جن کی مثالیں درج ذیل ہیں:-

جست اور سلفیورک ترشے سے زنک سلفیٹ
تانبے اور سلفیورک ترشے سے کاپر سلفیٹ۔
پوٹاسیم کلوریٹ سے پوٹاسیم کلورائیڈ۔
آکسائیڈ اور نائٹرک ترشے سے نائیٹریٹ۔
کاربونیٹ سوڈیم کاربونیٹ سے ترسیب کرکے۔
حرارت یا ترشوں سے کاربونیٹ کو تحلیل کرکے۔

(۵) ترازو، ظرف اور ناپچے سے وزن اور حجم کی پیمائش۔

---

## نصاب حیاتیات

حوانیات:-

حیاتیات کے اساسی واقعات اور کلیے۔
حیوان اور نبات میں امتیاز۔
ساخت کا تفرق تبدیلی اور خلیئے کا تقسیم عمل۔
جانوروں کی فیزیالوجی کے ابتدائی امور۔
وراثت تغیر۔ ماحول۔ موافقت اور ارتقا کے اساسی واقعات۔
مندرجۂ ذیل جانوروں کا مفصل بیان ان میں امتیاز اور ان کی تاریخ زندگی:-

بدلو (امیبا)۔ یکر خدر راز (پرامیسیم)۔ چنگیرا (ہائیڈرا)

جھنگر۔ مچھر۔ زمینی کیچوا۔ خاردار جھینگا اور مینڈک (بیرونی اشکال چیر پھاڑ ہضمی نظام تنفسی نظام۔ نظام دوران خون لمفاوی نظام عضلاتی نظام عصبی نظام۔ ڈھانچہ اور صرف مینڈک کے نمو)۔
کبوتر چیر پھاڑ اور پرندوں (آویز) کی امتیازی خصوصیتیں۔
خرگوش چیر پھاڑ اور دودھیلے جانوروں (میلز) کی امتیازی خصوصیتیں۔

نباتیات :۔

جاندار اور بے جان چیزوں میں امتیاز۔
نباتی خلیہ کا تفصیل بیان اور اس کی خردبینی ساخت۔
تحر باے کی کیمیائی اور طبعی خاصتیں خلیئے کی بالواسطہ اور بلاواسطہ تقسیم۔
جڑ۔ تنے اور پتے کا بیان خردبین اور کلاں بین کے نقطہ نظر سے۔
پھول۔ پھول داری اور شاخ داری۔ پھل اور بیج کا مفصل بیان۔ بیجوں کا انتشار۔

درختوں کے سیریاں تنفس اور جذبیت۔ درجہ بندی کے اصول اور درختوں کی تولید
مندرجہ ذیل کی ساخت فعل و سوانح عمری کی تفصیل اور عملی واقفیت :۔
خمیر (ایسٹ)۔ پھپھوندی (میوکر)۔ اسپایئرو گائیرا
فرن۔ سائیکس۔ مکئی۔ اور سورج مکھی۔

نوٹ طلبہ سے توقع کی جاتی ہے کہ وہ تمام عملی تجربوں کے لئے ایک خاص بیاض رکھینگے جس کی جانچ کلیہ کے ممتحن کرینگے۔ عمل کو روزانہ عملی تجربوں کے نتائج پر دستخط ثبت کرنے ہونگے۔

# نصاب ریاضی

## (۱) ہندسہ

### ہندسہ مستوی

عملی ہندسہ کے سوالات اُن عملی مسائل پر مبنی ہون گے جو ذیل میں (الف) کے تحت مندرج ہیں، ان مسئلوں سے کے آسان آسان نتائج اور مشتقات کو بھی ان سوالات کی حدود کے اندر تصور کیا جائے گا۔

طالب علم کو چاہیے کہ اپنے لئے حسب ذیل آلات بہم پہنچائے:۔ پیمانہ جس پر انچ اور انچ کے دسویں حصے، نیز سنتی میتر اور ملی میتر منقوش ہوں جوڑی گنیوں کی چاندہ پرکار اور سخت پنسل۔

تمام شکلیں صحت کے ساتھ کھینچی جائیں۔

نظری ہندسہ کے سوالات ان مسئلوں پر مشتمل ہونگے جن کا ذکر ذیل میں (ب) کے تحت کیا گیا ہے لیکن ان حدود کو مسائل مذکور پر مبنی سوالات اور آسان مشتقات نیز حسابی تمثیلات اور توضیحات تک وسعت دی جا سکتی ہے کسی مسئلہ کا کوئی بھی مدلل ثبوت قابل قبول سمجھا جائیگا جو بظاہر مضمون کی کسی باقاعدہ اور مسلسل بحث کی سلک کا جزو تصور ہو سکے۔ مسائل کی جو ترتیب (ب) میں درج ہے اُسی کو سلک بحث کی بنا سمجھنا لازمی نہیں، وہ ثبوت جو صرف متوافق مقداروں کے لئے جائز ہیں درست سمجھے جائیں گے۔ اختصار کے لئے ایسی رموز اور علامات جو بآسانی سمجھ مین آسکیں استعمال کی جاسکتی ہیں۔

(الف)

ایک دیئے ہوئے خطِ مستقیم کو کسی معلومہ نسبت رکھنے والے
دو حصوں میں تقسیم کرنا۔
ایک مثلث یا مربع بنانا جس کا رقبہ کسی معلومہ کثیر الاضلاع کے
مساوی ہو۔
دو دائروں کے مشترک مماس کھینچنا۔
کافی معلیات کی بناء پر دائرے کھینچنے کی آسان صورتیں۔
تین معلومہ خطوں کا چوتھا متناسب کھینچنا اور دو معلومہ خطوں کا وسط متناسب کھینچنا
منظم مخمس بنانا
ایک معلومہ مثلث کے اندر ایک اور معلومہ مثلث کے متشابہ
اور ہم وضع مثلث کھینچنا۔
ایک مثلث کے اندر اور ایک معلومہ ذو اربعۃ الاضلاع کے
اندر یا گرد مربع کھینچنا۔

(ب)

تناسب۔ متشابہ مثلث | اگر ایک مثلث کے ایک ضلع کے متوازی ایک
خط مستقیم کھینچا جائے تو باقی دو ضلع ایک ہی
نسبت میں تقسیم ہو جاتے ہیں۔ اس کا عکس۔
اگر دو مثلث متساوی الزاویہ ہوں تو ان کے نظیر کے اضلاع
متناسب ہوتے ہیں۔ اس کا عکس۔
اگر دو مثلثوں میں ایک مثلث کا ایک زاویہ دوسرے
مثلث کے ایک زاویہ کے مساوی ہو اور دونوں مثلثوں میں اس زاویہ
کے گرد کے اضلاع متناسب ہوں تو یہ دو مثلث متشابہ ہونگے۔

